| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تھیسیم ۸۲ | کولمبیم ۷۸ | تنستن ۸۴ | لم اسیرم ۶۹ | سوڈیم ۲۳ | پٹاسیم ۳۹ | کیاڈمیم ۱۱۲ | ستران شیم ۸۸ | بیریم ۱۳۷ | گیلسیم ۳۹ | گلیسیم ۹ |

## کاربن کا بیان

کوئلے کا اصل ہی اور تمام صمغ سوزندہ کا اصل حصہ ہی جیسا کہ پتھر کا کوئلہ اور نباتات وغیرہ میں اور جب لوہے کے ساتھ ملتا ہی فولاد اور ڈھلواں لوہا یعنے چیتر اور بلم بکو بنتا ہی یہہ عنصر نباتات کے اجزائے منجمد کا عنصر قریب تمامیت کے ہی اور اسکو صنعت سے زجاجی نہیں بنا سکتے ہیں لیکن کاربن الماس میں زجاجی شکل سے نمود ہی اور یہہ اوگزیجن سے ملکر مخصوص اسید پیدا ہوتا ہی جسکو کاربانک اسد کہتے ہیں

## سلفر کا بیان

یعنے گندک ایک جسم منجمد سوزندہ ہی اکثر اونکھنوں میں پایا جاتا ہی اور انواع کے مرکبات کے ساتھ دنیا کی بہت سی جاؤں میں رہتا ہی

## فاسفرس کا بیان

ایک جسم منجمد روشنی دار ہی کہ استخوانوں اور بول وغیرہ میں کلائیس کے سبب حاصل ہوتا ہی کہ اسکو پانی بھرے ہوئے شیشے میں رکھتے ہیں اور اگر اسکو پانی سے باہر نکالیں تو مشتعل ہو جاتا ہی

حصے ہی اور وزن دار اجسام ہیں کہ جن سے ہم واقف ہیں ون سب سے یہہ سبک ہی
اور ہوا سے ۱۲ چند ہلکا ہی اور یہہ بھی فقط گیاس کی حالت میں خالص ملتا ہی
اور اُسی سبکی کے سبب سے بون یعنے اُڑن کھٹولے ہوا میں چڑہتے ہیں

## فلزّات کا بیان

یہہ مخصوص اجسام ہیں کہ جنکو انواع واقسام کے طبقات زمین سے نکالتے ہیں
اور ونمیں اکثر چمک اور شفّافی اور گلنے کی قابلیّت اور ٹھوکے جانیکی اور خم ہونیکی
صلاحیت ہی اور یہہ برق کے بہت موصل ہیں اور انکا خالص حالت میں
ملنا دوسرے اجسام کے سوائے بہت مشکل ہی چنانچہ اوکزیجن اور سلفر اور ایسڈ وغیرہ سے ملے ہوئے ہیں

## اور وہ فلزات یہہ ہیں

گولڈ[1] یعنے سونا پلاتینا[2] یعنے طلائے سفید سلور[3] یعنے چاندی مرکوری[4] یعنے سیماب روڈیم[5]
بالیڈیم[6] اِرڈیم[7] آسمیم[8] کاپر[9] یعنے تانبا ایرن[10] یعنے لوہا نکل[11] ٹن[12] یعنے قلعی لڈ[13] یعنے
سُرب زنک[14] یعنے جست بسمت[15] انتمونی[16] یعنے سُرمہ تلیوڈیم[17] سلینیم[18] ٹاٹ سنگ[19]
یعنے سنبل کھار کوبالت[20] منگنیز[21] کردم[22] مولب ڈینم[23] بوری نیم[24] تنگ اشتن[25]

اقسام کے اجسام ملانے سے اور جلانے سے ظاہر ہوتے ہیں اور جب اسکی زیادتی اجزا میں
نفوذ کرتی ہی اجسام منجمد سیال ہو جاتے ہیں اور اسکے کم موجود ہونے سے سیال منجمد ہو جاتے ہیں

## اوکزیجن کا بیان

یہہ ایک عنصر بے رنگ شفاف ہی اور گرمی کا موصل ہی ہوا اور پانی میں شریک ہی چنانچہ
ہوا کے ہر سو حصے میں اوکزیجن ۲۵ حصے اور نیٹروجن ۷۴ حصے اور کاربنیت گیاس
ایکحصہ ہی اور یہہ گیاس کی حالت میں خالص حاصل ہوتا ہی اور اشیا کے جلانیکے واسطے بہت عامل قوی ہی

## نیٹروجن کا بیان

یہہ دوسرا جسم عنصری ہی جو اوکزیجن کے موافق محسوس نہیں ہوتا لیکن گیاس کی
حالت میں خالص پایا جاتا ہی اور یہہ عنصر ہوا میں شریک ہی اجسام جاندار کی ترکیب میں
بہت نافذ ہی اوکزیجن کے ساتھہ ملکر اسٹے یعنے ترشابہ بنتا ہی اور جاندار اشیاکے
جانکی پرورش کے قابل نہونیکے سبب اسکو ازوت کہتے ہیں

## ہیڈروجن کا بیان

سب جلنے کی ہوا اونکا اصل ہی پانیکے ہر سو حصے میں ہیڈروجن ۱۲ حصے اوکزیجن ۸۸

مرکب ہی چند اجسام بسیط سے اور بسیط جسم نہ گل سکتا ہی نہ صنعت سے بن سکتا ہی چنانچہ حال کے
حکمانے ونسے بسیط عنصر جو معلوم کیا ہی وو یہہ ہیں لیٹ[1] یعنے روشنی کلورک[2] یعنے گرمی
اوکزیجن گیاس[3] نیتروجن گیاس[4] ہیڈروجن گیاس[5] یہہ پانچ عنصر ایسے ہیں کہ خارج میں بنظر
محسوس نہیں ہوتے سوائے ایک روشنی کے کہ بنظر محسوس ہوتی ہی اور وو چار مانند ہوا کے ہیں بے رنگ
اور انکو ترکیب دینے سے انکا فعل ظاہر ہوتا ہی چنانچہ اسکا حال آیندہ معلوم ہوگا انکے سوائے چند عنصر
بسیط ایسے ہیں کہ وو خارج میں وجود رکھتے ہیں اور نظر آتے ہیں چنانچہ کاربن[1] یعنے کویلا سلفر[2] یعنے
گندک فاسفرس[3] ایوڈین[4] یورن[5] فلوادرین[6] اور کلورین[7] اب ان سبکا بیان علیحدہ علیحدہ کیا جاتا ہی

## روشنی کا بیان

روشنی ہیولا کی نہایت باریک اجزا سے جو چمکدار ہی مرکب ہو کر چو طرف پھیلی ہوئی ہی
اور ایک معین تیزروی سے حرکت کرتی ہی اور قوت حرکت بھی اسمیں ہی

## کلورک یعنے گرمی کا بیان

گرمی کا ہیولا تمام اجسام میں خواہ وو حالت سکون میں ہوں خواہ حالت حرکت میں ہوں
موجود ہی اور وو حس لامسے سے محسوس ہوتی ہی اور یہہ گرمی فرسودگی اور صدمہ اور انواع و

کیمستري سے مرکب کرنا اور انالسس یي اسکو کہتے ہیں کہ ہر جسم کو جدا کرنا اور جدي جدي جانتیں دیکہنا

## کشش کا بیان

ہر جسم کے اجزا کشش سے علاقہ رکھتے ہیں اور جب یہہ کشش ایک ہي جسم کے اجزا میں عمل کرتي ہي اسکو کشش انجمادي کہتے ہیں اور جب اسکا عمل مختلف جسمونکے اجزاء میں ہوتا ہي تو اسکو کشش کیمستري یا اتصال کیمستري کہتے ہیں

## مرکب کے جدا کرنے کي ترکیب

مرکب کو جدا کرنے کي ترکیب یہہ ہي کہ مثلاً ایک جسم مرکب دو چیزوں سے ہو تو اسمیں ایک چیز ایسي ملانا کہ اس مرکب سے کسو ایک چیز کي طرف اسکي خواہش زیادہ ہو تب وہ دونوں مرکب جدا ہو جائینگے مثلاً نمک کو پاني میں گھولکر آگ پر رکھیں تو آگ کي گرمي پاني کي طرف میلان کرکے پانیکو اڑا دیگي اور نمک باقي رہجائیگا

## بسیط اجسام کا بیان

قدیم حکما کے نزدیک چار جسم بسیط تھے آب و آتش و باد و خاک انہي کو وہ لوگ بسیط یعنے عنصر سمجھے تھے لیکن حال کے حکماؤں نے جب ونکو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ ہر ایک

## اب ہم تھوڑا سا بیان علم کیمستری کا لکھتے ہیں

علم کیمسٹری بہت باریک علم ہی کہ جسکو حکمت فلاسفہ کہتے ہیں علم کیمیا اسکا نام ہی جو قدیم حکما اسکے درپے رہے ہیں اسکے سمجھنے کو فہم کامل اور آلات اور ادویات چاہیئے

## تعریف علم کیمستری کی

کیمستری لفظ یونانی ہی اور یہہ وہ علم ہی کہ جس سے اجسام قدرتی کی ترکیب معلوم ہوتی ہی اور اِسی سے اجسام قدرتی کے اجزا بھی علیحدہ ہوتے ہیں

## بسیط کا بیان

بسیط اُس چیز کا نام ہی کہ وہ چیز فقط اپنی ذات سے بلا شرکت غیر رہے اُنکو عنصر بسیط بھی کہتے ہیں

## مرکّب کا بیان

مرکب وہ چیز ہی کہ وہ چند چیزوں سے مرکب ہوا ہو

## مرکب کے پہچاننےّ کی ترکیب

مرکبات کی ذاتکو پہچاننےّ کے واسطے دو ترکیبیں ہیں ایک سنتس سس یعنے اتّصال اور دوسرا انلسس یعنے افتراق پس سنتس سیس اسکو کہتے ہیں کہ دو جسم یا زیادہ اجسام کو

دلایل مبسوط کتب میں لکھے ہوئے ہیں جو علم کیمسٹری سے علاقہ رکھتے ہیں پس اسی کیلیے سے بڑے بڑے آلات بہت سے مورچوں کے تیار کیئے ہیں

## مورچوں کی خوبیونکا بیان

ان مورچونکی ترکیب سے نرم لوہے کو مقناطیس بنا سکتے ہیں اور معدنیات پر معدنیات کا ملمع چڑھا سکتے ہیں اور منبطی معدنی چیزوں کی نقلیں دوسری معدنی سطوح پر اتھا سکتے ہیں اور اس آلے کے تارونکو ہزارہا گز لنبے بنا کر ایک ملک سے دوسرے ملک تک لیجا کر ونکی استعانت سے ایک ملک کی اخبار دوسرے ملک کو طرفۃ العین میں پہنچا دیتے ہیں یہہ ایسا سیّال ہی کہ اسکو ہوا کا یا پانی یا آگ کا کچھ خوف نہیں سب میں سے گذر جاتا ہی دریا میں ڈوبے ہوئے جہازونکے اسباب کے نکالنے کے واسطے اس آلے کے تارونکو باروت کے پیپے میں جما کر دریا میں ڈال دیتے ہیں اور ون تارونکی دوسری نوکونکو پار کے پیالے میں ڈباتے ہیں بلا عرصہ برق کا سیّال دوڑ کر اس پیپے میں آگ لگا دیتے ہیں اور وہ پیپہ پھوٹکر تمام اسباب کو جو دریا میں غرق ہی اوپر اڑا دیتا ہی یہہ عجیب قدرتی عمل ہی کہ ون تارونکی نوکیں ایدھر پارے میں ڈوبتی ہیں اودھر وہ پیپہ اڑجاتا ہی اور اکثر اس عمل کا امتحان ہوا ہی اور ان اعمال کے سوا بہت سے نادر نادر اعمال ظہور میں آئے ہیں انکا بیان مبسوط کتب میں لکھا ہی

## فلزات کا بیان

فلزات سے دریافت کیئے ہیں کہ جست مثبت ہی اور تانبا منفی ہی اور سیطرح سے بہت اجسام ہیں کہ ایک دوسرے کے مقابل میں مثبت اور منفی ہوتے ہیں چنانچہ منفی اجساموں سے گندک اور فاسفورس اور آکسیجن اور ہیڈروجن وغیرہ ہیں اور مثبت اجساموں میں سونا پلاٹینم چاندی پارا السمت سرب ٹن جست وغیرہ ہیں ان معدنیات اور عناصر کی خاصیت سے واقف ہوکر مفرد اور مرکب آلات تیار کیئے ہیں کہ انکو والٹیک کا آلہ اور مورچہ کہتے ہیں اور یہہ آلہ جو ایک مورچے سے تیار ہوتا ہی اسکو مفرد کہتے ہیں اور چند مورچوں سے جو تیار ہوتا ہی ونکو مرکب آلہ کہتے ہیں

## مفرد مورچے کا بیان

جب یہہ بات ثابت ہوئی ہی کہ جست اور تانبے کے درمیان ایک سیال ترشابہ کا ہونے سے برق کی دھار رواں ہوتی تو اسی کلیے سے ایک آلہ تیار کیئے جسکو مورچہ کہتے ہیں دیکھو مثل شکل اول کے ر ایک تختی جست کی ہی کہ جسپر پارا رگڑکر پانی ملے ہوئے گندک کے تیزاب میں دیا ہی اور س تانبے کی تختی اسیکے برابر ہی ان دونونکو ایک کانچ کے ظرف میں ایسا رکھتے ہیں کہ ایک دوسریکو تماس نکرے اور اسصورتمیں کچھ عمل محسوس نہوگا جبتک کہ یہہ دونوں تختیاں آپسمیں متصل ہوں اسواسطے ق و کے فلزی تارونکو جو دونوں تختیونکے سروں پر جمے ہوئے ہیں جب اتصال کریں تو اسیوقت ایک قوی دھار برق کے سیال کی پیدا ہوگی کسواسطیکہ تیزاب انکو اچھا موصل بناتا ہی اور برق کی دھار پیدا ہونیکے

## اب ہم تھوڑا سا بیان گیلوانک کا کرتے ہیں

برق کا عمل جو کیمستری سے حاصل ہوتا ہے اُسکو گیلوانک کہتے ہیں کیسواسطے کہ گیلوانک ایک انگریزی
حکیم کا نام ہے کہ پہلے اُسنے اِسکی ایجاد کی اور یہہ علم بہت بڑا ہے اور کیمستری وہ علم ہے کہ اُس سے مرکب کو عناصر
جدا کر سکتے ہیں اسکا بیان ہم آیندہ کرینگے گیلوانک کا کلیہ یہہ ہے ہوا میں جو برق بھری ہوئی ہے وہ ہمیشہ
اپنے اعتدال پر رہتی ہے جب اُس اعتدال میں یعنے میزان برق میں کچھ کمی و زیادتی ہوتی ہے تو اُسکے
اعمال ظاہر ہوتے ہیں مگر اسکے اعمال ظاہر کرنیکے واسطے کئی آلے تیار کئے ہیں کہ وہ قسم قسم کے فلزات کی ترکیب سے بنتے ہیں

## اِس علم کی ایجاد کا بیان

اس علم کی ایجاد اِس طور پر ہوئی کہ ایک شخص حکیم اپنے مکان میں مینڈک لا کر اُسکا پوست نکالکر اُسکو ایک جا
لٹکا دیا تھا اتفاقاً اُس مکان میں برق کا آلہ پھرانے لگے تو وہ دھڑ حرکت کرنے لگا یہہ حالت وہ حکیم دیکھکر
متعجب ہوا بعدہ معلوم ہوا کہ یہہ سبب برق کی تاثیر کا ہے تب اُسنے اُسکے جسم میں جو تانبہ اور زر تھا دو تار جست
اور تانبے کے اسطور سے داخل کیا کہ ایک تار اُس دھڑ کے نیچے کی طرف اور دوسرا دھڑ کے اوپر کی طرف اعصاب میں چھپا کر
جب وہ دونوں تار دونوں کو ملایا تو اُسیوقت وہ جسم حرکت کرنے لگا تو معلوم ہوا کہ جست اور تانبے کے بیچ میں ایک سیال
کے آنے سے اُس میں سے برق کی دھار رواں ہوتی ہے اس حقیقت کے دریافت ہونے سے آیندہ علم کی ترقی ہوئی

ہی لکھا ہی اندر اس آہنی سیخ کو جو قطبین دکھاتی ہی اگر اسکا اوپر دوسری سیخ آہنی بروایا قایمہ جاویں تو وہ بقطبین مشرق و مغرب دکھایگی اور یہہ قطب نما بہت کام آتی ہی اکثر دریا کا سفر جہاز کا سواے اسکے نہیں ہو سکتا کسواسطے کہ وہاں جہات اربعہ کا سمت اسکی استعانت سے کر سکتے ہیں اور اسیطرح صحرا لق و دق میں بھی یہہ کام آتی ہی

## مقناطیس کی خوبی کا بیان

مقناطیس میں چند خوبیان مخصوص ہیں اول یہہ ہی کہ مقناطیس سوئی کو کشش کرتا ہی دوسری یہہ ہی کہ اگر وہ ایک خار پر بے قید رکھا جاوے تو اسکی دونوں نوکین قطبین کو دکھائینگیں مگر شمالی نوک کو قطب مقناطیسی کہتے ہیں تیسری یہہ ہی کہ قطبین ایک جنس باہم اندفاع رکھتے ہیں اور غیر جنس میں کشش ہی چوتھی یہہ ہی اگر ایک مقناطیس بے قید ایسا رکھا جاوے کہ وہ حرکت کرے تو اسکے دونوں قطب سطح افق کے موازی نہیں رہتے اسکا ایک قطب میل کریگا اور دوسرا قطب بلند رہیگا پانچواں یہہ ہی کوئی بھی مقناطیس اپنی خوبی سوئی کو یا فولاد کو دیتا ہی اسکے سوا اور بہت سا بیان مبسوط کتب میں لکھا ہی اس مختصر میں گنجایش پذیر نہیں ہوا

کو ایک بلکہ مقناطیس لگانا اور جنوبی نوک ہونیکے لیئے شمالی قطب مقناطیس کا اُسی قطب کی
نوک پر لگانا اور شمالی قطب کے واسطے جنوبی مقناطیس لگانا

## کشش اور اندفاع مقناطیس کے بیان میں

اگر قطبین ایک ہی جنس کے یعنے دونوں شمالی ہوں یا دونوں جنوبی ہوں ان کو ایک کے
نزدیک ایک لیجاویں تو وے ایک کو ایک دفع کرینگے اور اگر غیر جنس کو یعنے ایک شمالی
اور ایک جنوبی کو ایک کے نزدیک ایک لیجاویں تو باہم کشش کرینگے

## قطب نما کا بیان

آہنی جعلی مقناطیس بہتر ہوتا ہی اصلی سنگ مقناطیس سے کس واسطے کہ وہ بہت
آسانی سے کئی کئی طرح کا بن سکتا ہی اور اُسکو خوبی زیادہ زور سے
دے سکتے ہیں اور آہنی جعلی مقناطیس کو اگر ایک خار پر رکھیں تو اُسکی ایک نوک
قطب شمالی کو دکھائیگی اور دوسری جنوب کو مگر برابر نقطہ قطب کو نہیں
دکھلانے میں تفاوت دکھاتے ہیں اور یہہ تفاوت ہر ولایت میں مختلف ہوتا
ہی اور ہر سال بدلتا جاتا ہی اسکو انحراف قطب نما کہتے ہیں اسکا بیان مبسوط کتب

## سنگ مقناطیسی اور آہن مقناطیسی اور اسکی خوبی اور فایدہ کا بیان

### سنگ مقناطیسی کا بیان

سنگ مقناطیس ایک جسم جمادی ہی نیلیہ اگری رنگ کا کہ جسکو چمک پتھر کہتے ہیں
اور یہہ سنگ سوئی کو اور دوسرے ریزۂ آہن کو کشش کرتا ہی کہتے ہیں
کہ اسکی خوبی معلوم کرکے پانچ سو برس کا عرصہ ہوا اور اسکو اہل یونانی مقناطیس کہتے ہین

### مقناطیسی قطبین کا بیان

اگر ایک ریزۂ سنگ مقناطیس کو یا ایک سوئی کو جو مقناطیسی کی ہوئی ہو ایک ہلکی
لکڑی کے چھوٹے قطعے میں جما کر پانی پر تراویں یا فقط لوہے کے چھوٹے ... پر
رکھیں تو وہ ہمیشہ قطب شمالی اور جنوبی کے سمت کو تقریباً دکھاوے گا
اسواسطے ان دونوں رخوں کو قطب شمالی اور جنوبی کہتے ہیں

### آہنی مقناطیس کا بیان

لوہا اور فولاد مقناطیس ہو سکتا ہی لیکن فولاد اس کام کے واسطے بہتر ہی اسکو
جعلی مقناطیس کہتے ہیں اسکی ترکیب یہہ ہی ایک سخت فولادی سیخ

اُسکي ڈور کو ایک شیشي کے منھہ میں باندہ کر ہوا سے بجلي کو اُس شیشے میں جمع کر سکتے ہیں اور مکانات کو بجلي کي آفات سے بچانے کے واسطے اِسي برق کي جگہہ سے ہر مکان کے پیچھے ایک مینار تیار کر کے اُسمیں ایک سیخ نوک دار لگاتے ہیں کہ تا بجلي گرتے وقت اُس سیخ کي نوک پر سے گر کے زمین میں اُتر جاۓ اور مکان کو صدمہ نہ دیوے اور اِس برق کے آلات کے استعمال سے کئي بیماریاں مثل درد اعضا وغیرہ کے دفع کرتے ہیں اِن سبکا بیان مبسوط کتب میں لکھا ہوا ہي اِس مختصر میں نہیں لکھا گیا اور یہہ برق کا سیّال چند حیوانات میں موجود ہي کہ اُسکو ہاتھہ لگانے سے جھٹکا پہنچتا ہي خصوص دو تین قسم کي مچھلیاں ہیں کہ ون میں بھي جھٹکا ہي ایک کا نام تارپیڈو اور دوسریکا نام جمیوتس الک ٹرستي تیسریکا نام سلنورس الک ٹرستي کہتے ہیں اور حال میں اخبارات سے سُنا گیا کہ ایک اہل فرنگ کي لڑکي تھي کہ اُسکے جسم میں بھي تمام جھٹکا بھرا تھا کہ کوئي اُسسے قربت نہیں کر سکتا تھا جلد اُسسے مس کرتا اُسکو جھٹکا پہنچتا یہہ عجب تماشا قدرت کا ہي

کی نلی لیو اور ان دونوں کو گھس کر گرم کرو اور دو گولیاں سبک لکڑی کی مثل بچ وغیرہ

لیکر ایک ریشم کے تاگے سے لٹکا کر اوّل اُس گرم کی ہوئی کانچ کی نلی کو اُسکے قریب لیجاؤ تب

دیکھوگے کہ دفعتاً دو گولیاں نلی کی طرف کھینچ کر آپسمیں ایک سے ایک اور نلی سے بھی دفع

ہُوتی جائینگی یہہ ہی مثبت جھٹکا ہی اور جب اِن گولیونکے نزدیک لاکھہ کے گرم کئے ہوئے

قلم کو لیجاؤ گے تو دو گولیاں آپسمیں ملجائینگیں یہہ منفی جھٹکا ہی اور موصل اور غیر موصل

اجسام کے باہم ترکیب دینے سے ایک ہی جسم سے جھٹکا دونوں قسم کا نکلتا ہی اسکے

دلایل آلات سے بہت ظاہر ہوتے ہیں کہ مبسوط کتب میں لکھے ہیں

## جھٹکے کے عجب اعمال کا بیان

ان آلات کی ترکیب سے بہت عجب اعمال ظہور میں لاتے ہیں خصوصاً کتوریونکا بجنا

اور اُسمیں سے اقسام کے سُر نکلنا اور پتلیونکا ناچنا اور بجلی کا گرانا اور آدمیونکو

جھٹکا پہونچنا علیٰ ہٰذالقیاس اقسام کے تماشے بنا سکتے ہیں اور ہوا میں جو بجلی ہی

اُسکو بھی شیشے میں جمع کر سکتے ہیں اسطور کہ ایک پتنگ ایسا چڑھاتے ہیں کہ

اُسکی ڈور میں ایک تار معدنی لپٹا رہتا ہی اور پتنگ کے سر پر ایک سوزن لگاکر

## برق کے آلہ کا مختصر بیان

موصل اور غیر موصل اجسام کی ترکیب سے ایسے آلے تیار کیئے ہیں کہ ونکی ترکیب سے
برق کا سیال بہت سا ایک ظرف میں جمع کر سکتے ہیں اور اُس
ظرف سے ایک زنجیر کی استعانت سے چند آدمی کو جھٹکا پہنچا سکتے
ہیں اور ونسے اقسام کے تماشے دکھا سکتے ہیں اگر اُس آلے کی
ترکیب کا اور اُسکے عمل کا بیان مفصّل کروں تو بہت طول
ہوتا ہی اور اِس مختصر میں گنجایش نہیں پاسکتا ہی اسواسطے اُسکے
کلّیات کا بیان کرنے میں آتا ہی جو لوگ کہ شایق ہیں اسکا بیان
مبسوط کتب میں لکھا ہوا ہی معاینہ کرکے معلوم کرلیں

## جھٹکے کی کشش اور دفع کا بیان

جھٹکا دو قسم پر ہی ایک مثبت اور ایک منفی جو اجسام غیر موصل ہیں ونکا
جھٹکا مثبت کہلاتا ہی اور جو اجسام موصل ہیں ونسے منفی نکلتا ہی اسکا
بیان ایک مثال سے کرتا ہوں سنو ایک لاک کا قلم اور ایک کانچ

جدول اُن اجسام کی ہی جو اجسام جھٹکہ بند یعنے اُنمیں جھٹکے کا سیّال رواں نہیں ہوتا ہی اور موصل وہ اجسام ہی کہ جسمیں جھٹکے کا سیّال رواں ہوتا ہی

| چند اجسام جو جھٹکہ بند ہیں | چند اجسام جو موصل ہیں |
|---|---|
| سب قسم کی کانچ | تمام معدن بموجب اس تفصیل کے |
| سب قسم کے جواہر اور جو زیادہ شفاف ہیں سب سے بہتر ہیں | سُونا چاندی |
| کہربا | تانبا یلاتینا یعنے طلاے سفید |
| گندک | پیتل لوہا |
| وہ سب قسم کے گوند کے اجسام جو پانی میں نہ گھلیں مانند | قلعی پارا |
| گندہ فیروزہ اور رال اور مصطکی اور کندر وغیرہ | سُرب |
| سب قسم کا موم | نصف معدن جیسے جست وغیرہ |
| ریشم اور سُوت | معدنی متی |
| اور جو اجسام کہ ظاہر میں خشک ہیں جیسے پر اور | انگشت |
| اون اور بال | رطوبات حیوانی خون وغیرہ کی مانند |
| کاغذ | آب خصوصاً آب نمک |
| شکر کی ڈلی | تیل کے سوائے اور دوسرے سیّال |
| ہوا جب وہ خوب خشک ہی | برف اور یخ |
| سب کے تیل اور نمک معدنی * | نمک کے اکثر جسم |
| حیوانات اور بقولات کی راک | اجسام ارضی متی کے جسم کی مانند |
| خوب سخت پتھر | دہواں اور بخار بلکہ خلا بھی |

* یہہ مفصل کیفیت کیمیا کے علم کی گفتگو میں اسی اُستاد کی کتابوں میں بیان کی گئی ہی

معلوم ہوا کہ سینچ کاغذ کے واسطے موصل ہے اگر سینچ کے بدلے ایک زجاجی نلی لٹکاویں اور دوسری زجاجی نلی کو قوت دیکر اسکے قریب پہنچاؤ گے تو جھٹکے کا سیّال ہرگز کانچ کے باہر نجایگا اور کاغذ کو جذب نہ کریگا پس اِس صورت میں معلوم ہوا کہ کانچ وغیرہ اجسام غیر موصل ہیں

## موصل اور غیر موصل اجسام کا بیان

چند اجسام جو قابل جھٹکے کے ہیں اور چند اجسام جو موصل ہیں اور دو اجسام حکما کے امتحانات میں آئے ہیں دیکھی ایک جدول لکھی جاتی ہے کانچ وغیرہ جھٹکابند یعنے غیر موصل ہیں اور سونا چاندی وغیرہ معدنیات موصل ہیں

بھرا ہوا ہی لیکن بعضے اجسام ایسے ہیں کہ ونمیں بہت جلدی سے برقک کا ظہور

ہوتا ہی اور بعضے ایسے ہیں کہ اگر ونمیں قدرتی سے زیادہ برقک کا سیّال

بھریں تو وہ جسم چاہتا ہی کہ اپنی زیادتی کو دوسرے کو دے تب چنگاریاں

ظاہر ہوتی ہیں اور جو اجسام کہ اسکے ظہور کرنیکے قابل ہیں ونکو جھتکا کہتے ہیں

اور غیر موصل بھی کہتے ہیں چنانچہ کانچ کی نلّی وغیرہ اور اسکے سوا جو اجسام ہیں

ونکو موصل کہتے ہیں غیر موصل جو برقک کے سیّال کو ایک جا سے دوسری

جائے جانے نہیں دیتی

## موصل اور غیر موصل کے امتحان کا بیان

ایک معدنی سیخ آہنی وغیرہ لیکر اسکو ایک ریشم کے تاگے سے چھت کے

قلابہ میں اسطرح لٹکاویں کہ وہ قلابے سے ۱۲ اینچ کی تفاوت پر رہے

اور سیخ کے نیچے کی نوک کے قریب چند ریزے کاغذ کے رکھو اور ایک کانچ

کی نلی کو رگڑ کر سیخ کے اوپر کی نوک کے قریب پہنچاؤ تب برقک کا سیّال

نلی سے سیخ میں جا کر کاغذ کو کھینچے گا اس صورت میں

ایک قلم لاک کا لیکر اُسکو ہتیلی پر گھسکر کسی ہلکے جسم کے قریب یا بندریزے کاغذ وغیرہ کے لیجاؤ تو وہ قلم اُسکو کھینچ لیگا یہہ سبب برق کے عمل کے جاذبے کا ہی اور اسیطرح کہربا کو یا ترملی کو ہاتھہ پر یا بانات پر رگڑیں تو بہی قوت پیدا ہوتی ہی

## دوسری ترکیب زجاجی نلی کی

ایک گول ٹکڑا زجاجی نلی کا لیکر اُسکو بانات وغیرہ پر گھسنا اسمیں بھی ایک قوت جاذبہ پیدا ہوگی کہ کاغذ وغیرہ سبک چیزونکو کشش کرینگے اور اس نلی کو جب خوب گھسکر گرم کروگے اور اپنی انگلی کو نلی کے قریب ایک فاصلہ معین تک لیجاؤگے تو اُسمیں سے ایک سیّال سوزن کے موافق چیتا ہوا معلوم ہوگا اور چٹ چٹ آواز آئیگی اور اگر یہی عمل ایک تاریک جاہ میں کروگے تو تب تمکو نظر آئیگا کہ اُسمیں سے چنگاریاں نکلتے ہوئے تمھاری انگلی میں پہنچتی ہیں اور ایکی آواز آتی ہی یہی جسم برق ہی

## تمام اجسام میں برق کے ظہور ہونیکا بیان

ہوا میں برق کا سیّال بھرا ہوا مدام رہتا ہی اور تمام اجسام میں بھی قدرتی

## اب ہم مختصر بیان علم برقک اور گیلوانک مقناطیس کا مبتدیوں کے معلومات کے موافق لکھتے ہیں

علم برقک بھی فروعات علم حکمت سے ہی کہ اُسمیں بیان برقک کے سیال کا اور اُسکی قوّتِ جاذبہ اور دافعہ کا اور اُسکے پیدا کرنیکی ترکیب وغیرہ کا ہی اور یہ سیال حال کے حکما کی دریافت سے ظاہر ہُوا ہی قدیم اُستادونکو اُسکی آگہی نہ تھی

## برقک کا بیان

برقک بھی ایک جسم سیّال ہی کہ جسکو ہندی میں جھٹکا اور بجلی کہتے ہیں اور یہ بھی قسم عناصر سے ایک عنصر لطیف ہی کہ بالفعل خارج میں حس لامسہ اور باصرہ سے پنہان ہی اور حقیقتاً تمام جسم ہوا میں اور اجسام موجودہ میں بھرا ہوا ہی مگر اسکا ظہور ایک ترکیب کے ساتھ ہو سکتا ہی اور اُسمیں قوّتِ جاذبہ اور دافعہ بھی ہی

## برقک کے عمل کے ظہور کرنے کی ترکیب کا بیان

اسکے ظہور کرنیکے ترکیبات بہت سے ہیں اور اسکے پیدا کرنیکے واسطے بڑے بڑے آلات تیار کئے ہیں مگر چند آسان کلئے ایسے ہیں کہ ونسے جلد ظاہر ہوتے ہیں مثلاً

سیدھا سمجھتا ہی اسکے دلایل مبسوط کتب میں بہت لکھے ہیں مژگان جو ہیں آدمی کے سوتے

وقت روشنی کو زیادہ جانے نہیں دیتے اور جب جاگتا ہی تو وہ مژگان ایک سیال آنکھ پر

بچھاتے ہیں اور وہ سیال آنکھونکو پاک رکھتا ہی ہزاروں صدمات مژگان سے بچتے ہیں اور ابرو بھی

آنکھونکو پناہ دیتی ہی اگر کوئی جسم پیشانی پر سے پھسل کر آنکھ پر گرے آنکھ کو مضرت نہیں پہنچتی ہی

## عینکونکا بیان

آدمی کی آنکھونکا نور کسی سبب سے کم ہوتا ہی بعضے چپٹے اور بعضے بہت محدب ہو جاتے ہیں

اور بعضونکی رطوبت کی تھوڑی شفافی جاتی رہتی ہی تو روشنی کے اندر آنیکی راہ رک

جاتی ہی اسواسطے ہر شکل بے نور نظر آتی ہی اسواسطے استادوں نے عینکونکو آنکھ میں روشنی

زیادہ پہنچانے کے واسطے وضع کیئے ہیں جنکی آنکھیں چپٹی ہوں اسکو آئینہ محدبی کی عینک ضرور

ہی اور جنکی آنکھیں محدب ہوں اسکو آئینہ مقعری ضرور ہی اسکے دلایل اور

شرح مبسوط کتب میں بہت لکھے ہیں

آہنی انظاری آئینونکی ترکیب سے آلات دوربین اور کلاں بین وغیرہ بناتے

ہیں اور وہ اقسام پر ہیں انکا بیان مبسوط کتب میں بہت ہی

ظاہری اُسکو شیمیہ کہتے ہیں اور جو فاصلہ جو ب ا ب میں ہی اُسکو مردمک کہتے ہیں فقط اِسکی

راہ سے روشنی آنکھہ میں جاتی ہی اور ب ا س ب ب ی کا قطعہ جو بعضونکو نیلا اور بعضونکو

سیاہ اور بعضونکو اگری ہوتا ہی اُسکو عنبیہ کہتے ہیں اور یہہ عنبیہ کا قطعہ بعضے وقت

بڑہتا ہی اور بعضے وقت گھٹتا ہی اور وہ مرکب ہی ایک قسم کی جال سے کہ وہ

موافق روشنی کے سُکڑتا ہی اور پھیلتا ہی اور تیسرا پردہ جو شیمیہ سے کم ہی

اُسکو شبکیہ کہتے ہیں وہ منظر لیے تصویر لینے کے کام آتا ہی جو بسبب رطوبات کے

انحراف پاکر پردۂ شبکیہ پر جیسی ہی ویسی منقش ہوتی ہی اور وہ رطوبات تین ہیں

ایک کا نام زجاجیہ اور دوسریکا نام جلدیہ اور تیسریکا بیضیہ ہی رطوبت زجاجیہ ز ز

کے فاصلے میں ہی اور رطوبت جلدیہ ف کی مانند ہی اور رطوبت بیضیہ قطعہ حشیم میں

درمیان جلدیہ اور قرنیہ کے بھری ہوئی ہی کہ وہ س ش د ہی اور آ کی جائے آنکھہ کے پیچھے جو ہی

اُسکا نام عروق الناظر ہی جو چیز کہ شبکیہ اسکو حس کرتی ہی وہ عروق اسکو دماغ میں پہنچاتی ہیں

آنکھہ کے رطوبات مانند آئینہ ذو المحدبین کے ہیں اور معمول ہی کہ آئینہ مذکور سے ہر چیز کا عکس الٹا نظر آتا ہی اسواسطے

ہماری آنکھہ میں جو شئی دیکھتی ہی اُسکا نقشہ الٹا شبکیہ پر گرتا ہی اسکو ہمارا حس لامسہ دریافت کرکے

طرف مقابل پر بارش کی ترشح ہو اور آدمی دونوں کے درمیان ایسا کھڑا ہو کہ اُسکا
رخ بارش کی طرف ہو تب قوس قزح کے رنگ نظر آتے ہیں اسکے دلایل علم
انظار کے مبسوط کتب میں بہت ہیں اور اِسی دلیل سے قوس قزح پانی کے
ہزارہ فواروں کی ترشح میں حوضوں پر نظر آتی ہی جبکہ فوارے پر ایک طرف
سے آفتاب کی روشنی گرتی ہو قطرات پانی کے مانند بلوروں کے روشنی کے
رنگ کو کاٹتے ہیں

## قطعات چشم کا بیان

جب کسو آنکھہ کو خانۂ چشم سے نکال لیتے ہیں وہ کرّے کی مانند ہی اور وہ مرکب ہی تین پردوں سے
اور تین رطوبتوں سے مثل شکل نہم کے اب ایک سالم آنکھہ ہی نقشے میں جو اوپر کا پردہ ہی
مانند اب س د ی کے اُسکو صلبیہ کہتے ہیں اور
اُسکے سامنے کے جز کو جو خوب شفاف مثل
س ش د کے ہی اُسکا نام قرنیّہ ہی اور اُسکے پیچھے جو
سفیدی ہی ب ی کی وہ ملتحمہ ہی اور اُسکے نزدیک کے پردے کو کہ وہ دو بہ ... سے

شکل نہم ۹

## روشنی کے رنگونکا بیان

آفتاب کی روشنی کی شعاعیں جو ہیں وہ سات رنگ سے مرکب ہیں اور وہ رنگ
ہمکو نظر نہیں آتے ہیں اور وہ رنگ علیحدہ علیحدہ دیکھہ سکتے ہیں اسکا طریق یہہ ہی
اگر کسو سوراخ سے شعاع آفتاب کی ایک حجرے میں آتی ہو اُس سوراخ پر ایک
کانچ کی بوقلموں مثل ہو شور منشلثی کے رکھو تو وہ ان شعاعونکے کٹنے سے سات رنگ
نظر آئینگے لعل[۱] نارنجی[۲] زرد[۳] سبز[۴] اودہ[۵] نیلا[۶] بنفشجی[۷] یہہ قدرتی
رنگ ہیں اسکے دلایل حکمانے مبسوط کتب میں بہت لکھے ہیں

## قوس قزح کا بیان

شعاعونکے رنگونکا سبب ہی جو آسمان پر قوس قزح رنگین نظر آتی ہی
قطرات پانی کے جو بارش میں گرتے ہیں وہ شفاف ہیں آفتاب کی شعاعیں
ونپر گرنے سے وہ حد اوسط ہو کر شعاعیں جو ونمیں سے جاتی ہیں سمت اصلی کج
ہو کر ہماری آنکھہ میں پہنچتی ہیں اِس سبب سے مانند بوقلمو نکے رنگ نظر آتے ہیں اور اُس قوس
قزح کا نظر آنا اُسوقت ہوتا ہی کہ ایک طرف آفتاب کا نمایاں ہو اور دوسرے

شکل ششم

ایک موم بتی روشن کرکے رکھیں تو
اسکی شعاعیں آئینے سے پار ہوکر ح
کی جا میں جمع ہوگئیں اور اس نقطے کی جا پر ایک کاغذ رکھیں تو وہاں اس شعلے کا
نقشہ الٹا گریگا اور اس نقشے کی الٹے گرنیکی دلیل مبسوط کتب میں بہت سی
لکھی ہوئی ہے اِس مختصر میں گنجایش پذیر نہیں اسواسطے نہیں لکھا اور
چوتھا آئینہ ذو القعرین ہے مثل شکل ہفتم کے اسپر جو موازی شعاعیں گرتی
ہیں وہ آئینے کے پار ہوکر پھیلتی ہیں اگر ان پھیلی ہوئی شعاعوں کو آئینے کی اس
طرف کو کہ جدھر سے شعاعیں آئی ہیں دراز کریں تو آئینے کے مرکز دایرہ قوسیہ پر
جمع ہوگئیں

شکل ہفتم

اور پانچویں شکل کا آئینہ ذو القعر والحدب ہے یہ مانند آئینہ انظار کے کام
نہیں آتا مثل شکل ہشتم کے

شکل ہشتم

تیسرا آئینہ ذوالحدبین ہی اسکے اوپر جو شعاعیں گرتی ہیں وہ منعکس ہو کر جمع ہوتی ہیں
اُس نقطے پر جو اسکی قوسیت کے دایرہ کے نصف قطر کا طرف ہی یعنی اگر دایرہ ہی مثل شکل پنجم
کے اب ذوالحدبین آئینہ ہی اسپر شعاعیں موازی گر کے آئینے کے پیچھے ج پر جمع ہوئے

شکل پنجم

ا
ج
ب

ہیں جو مرکز دایرہ ہی اور اس آئینے کی یہہ خوبی
ہی کہ اس نقطے میں اتنی گرمی جمع ہوتی ہی کہ سب
قسم کے معدنیات یہاں پگل جاتے ہیں اکثر اس آئینے کو آتشی آئینہ کہتے ہیں کہ اس شئے کو
چیز پر آگ گرا سکتے ہیں اور ح جو اسکا نقطۂ عدل ہی یہاں اگر کوئی شئے مثل چراغ
وغیرہ کے رکھیں تو اسکی شعاعیں پار جا کر پھیل جائینگیں اور اگر ح کے نقطے سے کچھ دور پر رکھیں
تو وہ شعاعیں پار جا کر ایک نقطے پر جمع ہو نگیں مگر وہ چیز وہاں الٹی نظر آئیگی مثل شکل ششم کے
اب ذوالحدبین آئینہ ہی اور د اسکا نقطۂ عدل ہی پس اگر ر کی جائے

ہیں کسواسطے کہ آفتاب کے جسم کے ہر ہر نقطے سے شعاعوں کے قلم نکلتے ہیں مگر بہ سبب

آفتاب کی نہایت دوری کے وو قریب موازی کے آتے ہیں

## انظاری آئینونکا بیان

انظاری آئینے شعاعونکے جمع کرنے اور پھیلنے کے واسطے بناے ہیں اور وو پانچ قسم

ہیں اول آئینہ سطحی محدبی ہی مثل شکل سیوم کے اب آئینہ محدبی ہی اسپر شعاع

آفتابی موازی گر کے انحراف پاکر آئینے کے پیچھے ح پر جمع ہوتی ہیں اور ح وو نقطہ

ہی جو اُس محدّبی آئینے کی قوسیت کے دایرہ کے قطر کا طرف ہی اسکو نقطۂ عدل

کہتے ہیں



اور دوسرا آئینہ سطحی مقعری ہی مثل شکل چہارم کے اسکے اوپر جب موازی شعاعیں گرتی

ہیں منعکس ہوکر جمع ہوتی ہیں آئینے کی قوسیت کے ربع قطر پر اسکو نقطۂ عملی کہتے ہیں

کسواسطے کہ اسکو از روے حساب کے نکالے ہیں اسکی دلیل مبسوط کتب میں لکھی ہوئی ہی

ہوتا نظر آئیگا یہہ سبب وہی انحرافی شعاعونکا ہی اسیطرح سے انحراف شعاع ہوسے پانی

میں اور پانی سے ہوامیں ہوتا ہی اور انحراف بہ نسبت حدِّ اوسط شفاف کے حدِّ اوسط

غلیظ میں زیادہ ہوتا ہی اور اسکے امتحان مبسوط کتب میں بہت ہیں اور انحراف

شعاعونکا سبب ہی کہ جسوقت مطلع صاف رہتا ہی تو آفتاب صبح کے وقت پیش از

افق گرنیکے نظر آتا ہی اور اسیطرح غروب کے وقت افق کے نیچے گئے بعد نظر آتا ہی کسواسطے

کہ ہوا بھی سیّال حدِّ اوسط ہی اُسمیں شعاعونکا انحراف ہوتا ہی

شکل دوم

## انقباضی اور انبساطی شعاعونکا بیان

جو شعاعیں کہ ایک سوراخ سے نکل کر پھیلتے جلاتے ہیں ونکو انبساطی شعاعیں کہتے ہیں

اور پھیلی ہوئی شعاعیں کسو ایک نقطے پر ملجاویں ونکو انقباضی کہتے ہیں اور ایک جسم

منور سے جو شعاعیں نکلتے ہیں ونکو شعاعوں کے قلم کہتے ہیں اور

آفتاب کی شعاعیں جو آتی ہیں ونکو موازی سمجھنا اگرچہ حقیقتاً وہ موازی نہیں

اپني تصوير آئينے کے پيچھے نظر آتي ہي اور جس چيز سے کہ شعاعيں پار جاتي ہيں خواہ
آئينہ ہو يا شي ديگر شفاف ہو اسکو حدِّ اوسط کہتے ہيں جتنے سيّال شفاف ہيں وو حدِ
اوسط ہيں پس جسم شفاف ميں روشني کي شعاعيں بطور خطِ مستقيم کے پار نہيں جاتي
مايل ہو کر گذرتي ہيں اسواسطے انکو شعاع انحرافي کہتے ہيں اسکي مثال ايک شکل سے بيان
کرتا ہوں مثل شکل دوم کے اب ايک سطح شفاف ہي اور دو تين اينچ کي ضخامت
رکھتي ہي پس اُس سطح پر س ر کي شعاع ر پر گر کے س ف کے خط پر نہيں جاتي
ر کے نقطے سے ر س کے خط پر مايل ہوتي ہي اور س ن کے خط سے پار جاتي ہي
جو يہہ خط ا ف کا موازي ہي اسکو شعاع انحرافي کہتے ہيں پس اسصورت ميں لازم
آتا ہي کہ جو چيز س کي جا ميں ہوگي وو بسبب انحراف شعاع کے ص کي جا ميں
نظر آئيگي اور ايک مثال يہہ ہي کہ ايک خالي ظرف ليکر اُسکي تہہ ميں ايک روپيہ موم سے جماؤ اور اپنے کھڑے
رہنے کے ليے ايک جا ايسي معيّن کرو کہ فقط اُس ظرف کي اوپر کي قور سے روپيہ پوشيدہ ہو جاوے اور تمکو مطلق
نظر نہ آوے تب اُسميں ايک مقدار پاني آہستہ آہستہ کسو دوسرے کے ہاتھہ سے بھراؤ تب ديکھوگے کہ جس قدر
پاني گرتا جاتا ہي اُسقدر وو روپيہ بلند ہوتا ہوا نظر آئيگا اور ظرف کا پيندا بھي اونچا

کہتے ہیں اور اگر ح کی جا سے گولے کو ماریں تو د کو پہنچکر در کے خطِ مستقیم پر لپٹیگا

اِسصورت میں زاویہ ح د س اصلی ہے اور زاویہ س د ر منعکسی ہے یہ دونوں برابر

ہیں اسیطرح اگر آئینے کے سامنے برابر کھڑے رہیں تو اپنی صورت اپنے کو برابر نظر آئیگی کیونکہ سطحے

کہ روشنی کی شعاعیں آئینے سے نکل کر آئینے پر بخط مستقیم عمود ہو کر پھر اپنے ہی کو منعکس ہوتی ہے جیسا کہ

شکل گذشتہ میں اب آئینہ فرض کرو اور س کی جا پر ایک آدمی کھڑا ہوا تو اسکی شعاع آئینہ د کو

د پر پہنچکر پھر س کو آتی ہے اور اگر ترچھی ہو کر کھڑی ہوگی تو دوسری چیزیں نظر آئینگے

مثلاً شکل گذشتہ میں ح کی جائے پر جو شخص کھڑا ہوا اسکی شعاع د پر جا کر ر کو پہنچیگی

اور ر کی جا پر کے آدمی کو اسکی صورت نظر آئیگی اور ر کے آدمی کی صورت ح والے کو نظر

آئیگی ترچھے پنے میں شعاعیں ایک کی ایک کو پہنچتی ہیں اسکو منعکس کہتے ہیں

## انحرافِ شعاعو نکا بیان

آئینہ بے قلعی شعاع روشنی کا حایل نہیں ہو سکتا ہے شعاعیں اسمیں سے پار جاتی

ہیں لیکن وہ آئینہ کہ جسپر پارہ وغیرہ لگا ہوا ہو وہ شعاعوں کو پلٹاتا ہے اور

وہ اپنی صورت کو دیکھاتا ہے اور جتنی تفاوت سے آئینے سے دور رہوگے اتنی ہی دور

نظر نہ آتی کسو اسطے کہ روشنی خط مستقیم پر آتی ہی اگر منحنی ہوتی تو منحنی

نلی ہیں داخل ہوکر چیز کو دکھاتی روشنی کے خط مستقیم ہونیکے سبب سے سایہ

غیر شفاف چیزونکا نظر آتا ہی اگر وہ خطوط منحنی ہوتے تو سایہ نظر نہ آتا آفتاب کے

مقابل جو چیز ہوتی ہی اُسکے پیچھے چھاؤں کرتی ہی

## شعاع منعکسی کا بیان

شعاع ہر جسم پر گرکے وہاں سے منعکس ہوتی ہی اور منعکس وہ چیز ہی کہ اگر ایک گولہ تختے پر ماریں

تو وہ پلٹ کر ہمکو آتا ہی اِسکو علم انظار میں منعکس کہتے ہیں اگر وہ گولہ جس تختے پر ہم ماریں وہ اُسی

خط پر پلٹے تو وہ گولہ فقط مارنے والے کو پہنچیگا اور اگر گولے کو ترچھا ماریں تو وہ جس خط پر گیا تھا

اُس خط پر نہ آکر دوسرے خط پر جائیگا اسو اسطے ہمیشہ زاویہ منعکسی زاویہ اصلی کے برابر ہوتا ہی اسکا بیان

ایک شکل سے کرتا ہوں مثل شکل اول کے اب ایک تختہ ہی کہ جسکو سطح عاکس کہتے ہیں مثلاً گولہ



س کی جائے سے جاکر د کو پہنچا اور وہاں سے پلٹ کر س کو

آیا تو اِس د س کے خط کو جاتے وقت خط

اصلی کہتے ہیں اور پلٹتے اُسیوقت کو منعکسی

سوراخ میں آتی ہی اسواسطے لازم ہوا کہ ہر چیز کی سطح سے شعاعیں نکل کر وو سب ہماری

انکھہ کے ایک نقطے میں جمع تب قاعدہ مخروط شعاعی اُس چیز کی سطح پر رہتا ہی اور

اِس مخروط کا نقطہ ہماری انکھہ میں رہتا ہی

## روشنی کے گھٹاو کا بیان

روشنی موافق گرمی کے گھٹتی جاتی ہی اُس نسبت سے کہ جتنا تم دُور ہوتے ہو روشنی کے جسم سے

اور جسقدر مربع تفاوت کا روشنی سے بڑہتا جاتا ہی اُسقدر روشنی گھٹتی جاتی ہی مثلاً

چراغ سے ایک شخص ایک گز کے تفاوت پر اور دوسرا دو گز کے تفاوت پر ہووے پس اوّل

شخص کو جو روشنی پہنچیگی دوسرے کو اُس نسبت سے چار چند کم پہنچیگی کسواسطے کہ

ایک مربع ایک گز کا ہی اور چار دو کا مربع ہی اِسیطرح جو تین گز کے تفاوت سے ہووے اُسے

نو مرتبہ کم پہنچیگی اور چار گز والے کو سولا مرتبہ کم پہنچیگی علیٰ ہذا القیاس

## خطوط روشنی کا بیان

روشنی ہمیشہ خطِ مستقیم پر آتی ہی کسواسطے کہ اگر کسو چیز کو سیدھی نلی سے دیکھیں تو روشنی

اُس چیز کی تمھاری انکھہ میں آئیگی اور وہ چیز نظر آئیگی اگر نلی منحنی ہووے تو وہ چیز

آفتاب ہم ساکنان زمین سے نو کروڑ پچاس لاک میل دور ہی اُسکی روشنی قریب
البتہ دقیقے کے ہمکو یہاں پہنچتی ہی اور ایک دقیقے میں قریب ایک کروڑ تین لاک کے
اور ایک ثانیہ میں دو لاک میل چلتی ہی اور اس حرکت کو حکمانے مشتری کے
چاندونکے گہن سے ثابت کیا ہی اُسکا بیان مبسوط کتب میں لکھا ہی اور بہت
تعجب کا مقام کہ بعضے ثوابت اتنے دور ہیں کہ انکی روشنی ابھی تک زمین پر
نہیں پہنچی جنپی آئی ہی اسواسطے وہ ابتک ہمکو نظر نہ آئے

## شعاعونکا بیان

ہر چیز جو ہمکو نظر آتی ہی فقط اُنکی شعاعونکے سبب سے نظر آتی ہی یعنے آفتاب کی روشنی
ون پر گرکے وہاں سے منعکس ہوکر ہماری آنکھونمیں پہنچتی ہی تب وہ چیز ہمکو نظر آتی
ہی اور اُنکی شعاعیں ہماری آنکھونکی مردمک کے اندر داخل ہوکر ہر چیز کو دکھاتی ہیں
اُسکی ایک مثال یہہ ہی کہ ایک گندہ اگری کاغذ لیکر اُسمیں سوئی سے سوراخ کرکے اُس
سوراخ سے مکانات اور جہاڑ وغیرہ کو دیکھیں تو وہ چیزیں ویسی ہی نظر آئینگیں
جیسے بغیر کاغذ کے دیکھتے ہیں اسکا سبب وہی ہی روشنی ون چیزونکی چارونطرف سے کاغذ کے

## اب ہم مختصر بیان علم انظار کا مبتدیوں کے معلومات کے موافق تحریر کرتے ہیں

علم انظار بھی فروعات علم طبعی سے ہی کہ اس علم میں روشنی کا اور اسکے شعاعوں کے انعکاس اور انحراف کا اور انظاری آئینوں کا اور چشم کے قطعات وغیرہ کا بیان ہی

## روشنی کا بیان

حکما کی تقریر سے ایسا معلوم ہوتا ہی کہ اجزا روشنی کے نہایت چھوٹے ہیں کہ جنکو ہمارا ذہن تصور نہیں کرتا اور وہ اجزا ایک جسم نورانی سے جمیع جہات میں پھیلے ہوئے ہیں اور وہ جسم نورانی فقط آفتاب ہی دن کو اسکے اجزا نورانی کے سبب سے تمام چیزوں کو ہم دیکھتے ہیں اور رات کو چراغ کی روشنی سے دیکھتے ہیں اگرچہ چراغ بھی ایک جسم نورانی ہی لیکن آفتاب میں اور چراغ میں یہہ فرق ہی کہ ایک موم بتّی گھٹتی جاتی ہی برخلاف جسم آفتاب کے کہ وہ کبھو نہیں گھٹتا ہمیشہ روشنی دیتا جاتا ہی فلاسفہ نے اسکو کبھو گھٹتے نہیں دیکھا اور یہہ آفتاب سبکو گرمی اور روشنی دیتا ہی

## روشنی کی حرکت کا بیان

یون ہوا جاري کو کہتے ہیں اور یہہ گرمي کا سبب ہے اور یہہ کلیہ ہے کہ گرمي سب اجسام کو پھیلاتي ہے اسواسطے
ہوا کو بھي رقیق اور ہلکي کرتي ہے اور ہلکے سیال کے اجزا اوپر چڑہتے ہیں اور اسي سبب سے تھوڑا فاصلہ
خالي ہو جاتا ہے تب اطراف کي زیادہ غلیظ ہوا بوجب رقت یا گرمي کے اُسکے بھرنے کے واسطے روان
ہوتي ہے اسکي ایک مثال بیان کرتا ہون کہ ایک کوٹھري بسبب آتش کے گرم ہو جاوے تو اسمیں کي ہوا
باہر کي ہوا سے زیادہ رقیق ہو جائیگي اور باہر کي ہوا کوٹھري کے طرف میل کریگي اسکا امتحان یہہ ہے کہ
ایک چراغ ہاتھہ میں لیکر دہلیز کے قریب رکھو تب دیکھوگے کہ چراغ کي لو کوٹھري کے اندر طرف میل کریگي کسواسطے کہ
باہر کي ہوا اندر جاتي ہے اور جب چراغ کو دروازیکے اوپر چوکھٹ کے قریب رکھوگے تو اُسکي لو باہر کي
طرف میل کریگي کسواسطے کہ باہر کي غلیظ ہوا اندر جانے سے اُسکے ہلکے اجزا اوپر چڑہ کر ہوا کي رواني کے
موافق دروازیکے اوپر کي طرف سے کوٹھري کے باہر نکلتے ہیں اور اگر چراغ کو دروازیکے بیچ میں لیکر کھڑے
ہو تو وہاں شعلہ چراغ کا ساکن نظر آئیگا باہر کي یا اندر کي ہوا کے طرف میل نہ کریگا پس ہوا جاریکو یون کہتے ہیں
اور وہ جسطرف سے آتي ہے اُسطرف کي کہلاتي ہے شمال سے آوے شمالي کہتے ہیں اور جنوب سے آوے جنوبي کہتے
ہیں علی ہذا القیاس اور اسي ہوا کي رواني سے طوفان وغیرہ علاقہ رکھتے ہیں اسکا بیان مبسوط کتب میں بہت ہے
اس ہوا کے امتحانات اور دلایل سے اجزا کے دریافت کے واسطے بہت سے آلات بخار وغیرہ کے بنائے ہیں اسکا بیان بہت طول ہے

اور پانی کی موجیں اپنی پیدا ہونے کی جا سے جتنی دور جاتی ہیں کم ہوتے ہوتے موقوف ہو جاتی ہیں پس آواز کا طور بھی یہی ہی کہ آدمی جسقدر آواز سے دور ہوتا ہی اُسقدر آواز اُسکو کم پہنچتی ہی

## آواز کے گونجنے کا بیان

باغ میں یا کسو معین جا میں چیخ مارو تو آواز پلٹ کر پھر اپنے سُننے میں آتی ہی اسکی دلیل یہ ہی کہ اگر ایک کنکر حوض کے پانی پر مارین تو موجیں کنارے کو پہنچکر پھر اُلٹتی ہیں اسواسطے ہوا کی لہک جس سے آواز پیدا ہوتی ہی کسو دیوار پر یا کوہ یا درخت پر ٹکرا کے پھر وہاں سے منعکس ہوتی ہی یعنے وہ چیز اُسکو اُلٹا دیتی ہی اور لہک کے اُلٹنے کے سبب سے پھر آواز کان میں آتی ہی اسکو گونجنا کہتے ہیں مگر آواز کا پلٹنا ایک خط مستقیم انعکاسی پر ہو یعنے جس خط پر یہاں سے جا کر کسو جا پر ٹکراتی ہی اُسی خط پر پھر پلٹتی ہی تو اُس چیخ مارنے والے کے کان میں پہنچتی ہی اور اگر غیر خط انعکاسی پر پلٹیگی تو دوسرے کو پہنچیگی اور ایک آواز کئی مرتبہ سُنے جاتی ہی اُسکا سبب یہ ہی کہ کسو مقام میں کئی دیواریں یا چند پہاڑ ہوں تو وہاں آواز ایک پر ایک ٹکرا کر منعکس ہوتی ہی اور ایک شخص ایسی جا پر کھڑا ہو کہ سب خطوط انعکاسی اُسکو پہنچیں تو وہ گونجنا متواتر اُسکو پہنچیگا اور ان دلایل کے سوا بہت دور سے امتحان آواز کے گونجنے پر بہت کتب میں لکھے ہیں

## پون کا بیان

نظروں میں ایک ہی زمانہ میں دیکھے جاینگا لیکن آواز کے پہنچنے میں تفاوت ہوتی ہے
قریب کے آدمیونکو بدیر پہنچے گی اور اکثر تجربہ میں آیا ہے کہ آواز کی روانی ایک ثانیہ میں
۱۱۴۲ فیت ہوتی ہے اور روشنی ایک دقیقے میں ایک کروڑ بتیس لاکھ میل روان
ہوتی ہے اور آواز کی روانی سے جہاز کے توپوں کی آواز پر حساب کر کے جہازوں کی دوری
معلوم کر سکتے ہیں اور اس موافق بجلی کی چمک اور گرجنے کی آواز کے فاصلے کے ثانیونکو
شمار کرنے سے ہماری اور چمکنے کی جاکے مابین کا بعد معلوم ہو جاتا ہے جو انسان
قوی حالت صحت میں رہتا ہے اسکی نبض ایک دقیقے میں ۷۵ حرکت کرتی ہے اور
اتنے وقت میں آواز ۱۳ میل پہنچتی ہے پس ایک نبض کے قرعہ میں ۹۱۵ فیت یعنے ۱/۶ میں
میل جاتی ہے اس صورت میں ۶ نبض کے قرعوں میں ایک میل جائیگی اس حساب سے بجلی کی
چمک اور گرجنے کے فاصلۂ زمانی کو معلوم کر کے اپنی جاے سے گرجنے کی جاے کا بعد معلوم کر سکتے ہیں

## آواز کی حقیقت کا بیان

آواز لچک دار اجسام کے نصادب سے پیدا ہوتی ہے جو اپنے جھکنے کی حرکت سے اطراف
کی ہوا میں موج پیدا کرتی ہے جیسا کہ آب ساکن میں کنکر مارنے سے موج پیدا ہوتی ہے

امتحانات آلات سے کرتے ہیں

## آواز کا بیان

آواز کا ظاہر ہونا ہوا کے سبب سے ہی چنانچہ گرجنا ہوا کے دو جسم کے ضرب سے پیدا ہوتا ہی

کسواسطے کہ بجلی کی گرمی ہوا میں نفوذ کرکے اپنی تیزروی سے خلا پیدا کرتی ہی

اور خلا کے ہوتے ہی دونوں جسم کے ملنے سے آواز ہوتی ہی اور جرس میں کی آواز ہوا کے سبب سے

نکلتی ہی اگر ہوا نہو تو آواز نہ نکلیگی چنانچہ ہوکش کے سرپوش میں جرس کو لٹکا کر نہ نکالیں

اور تمام آلہ کو حرکت دیویں تو جرس کی آواز نہ آئیگی اور جرس کا ریانہ جرس کی قور کو لگتا ہوا

نظر آئیگا اور جب اُسمیں ہوا داخل کرینگے تو آواز آئیگی ہوا جو ہی آواز کو پہنچاتی ہی اور ثابت ہی کہ

آواز ان کو بغیر کسو چیز کے ۱۰ یا ۱۲ میل کے فاصلہ سے سُنی جاتی ہی اور آواز سطح آب

بھی رواں ہوتی ہی اور دریافت ہوئی ہی کہ پانی بہ نسبت خشکی کے آواز کو زیادہ دُور

پہنچاتا ہی اور جسوقت بندوق کا نشانہ لگاتے ہیں شعلہ نظر آنیکے بعد آواز بدیر پہنچتی

ہی کسواسطے کہ شعلہ اپنی روشنی کی تیزروی سے چشم ناظر تک جلد پہنچتا ہی اور آواز اپنی

تیزروی سے گوش سامع تک بدیر پہنچتی ہی اور توپ کا یا بندوق کا شعلہ دور کے اور قریب کے آدمیونکے

ایک دالان ہی کہ اُسکا طول ۴۵ فیت اور عرض ۲۴½ فیت اور ارتفاع ۱۰½ فیت ہی اُسکا جسم مکعبی ۳۲۸۱ فیت سے کچھ زیادہ ہی اور ایک مکعب فوت میں پانی ہزار اونس بھرا جاتا ہی اِس سبب سے اِس دالان کے بھرنے کو پانی کے مقدار کا وزن ۱۰۰۰ ۳۲۸۱ اونس ہوتا اور ہوا پانی سے آٹھ سو چند وزن میں کم ہی اِسواسطے اِس دالان کے پانی کے وزن کو ہوا کے وزن پر تقسیم کرنے سے ۴۱۰۱ اونس ہوتے ہیں اور بہت تعجب ہی باوجودیکہ ہوا نظر نہیں آتی اور اتنا وزن رکھتی ہی اور امتحانات اور حساب سے حکمانی ثابت کیا ہی کہ ہر انسان متوسط کے جسم پر ہوا کا وزن ۴۶۱۶ سیر کا ہی کیا تعجب کا مقام ہی کہ اِتنا بوجھا ہم اپنے جسم پر لیئے پھرتے ہیں اور اسکا حساب بسبب طوالت کے ہمنے نہیں لکھے

## ہوا کی لچک کا بیان

ہوا لچکدار سیال ہی کہ اسکا جسم دبانے سے دبتا ہی اور اُسپر کا دباؤ نکالنے سے پھر حالت اصلی پر آجاتا ہی مثلاً ایک پھکنا لیوا اور اُسمیں ہوا بھر کر اُسکے منھہ کو خوب مضبوط باندہو تا ہوا نہ نکلے اور اُسکو دباؤنو وہ دبیگا اور جب دباؤ کو موقوف کروگے تو پھر سابق بدستور پھولجائیگا اور اگر اُسکو زمین پر ماریں تو مانند گیند کے یا گولے کے اُچھلیگا اسیسے بہت سے

سطح کو ہوا کا رکاؤ زیادہ ہونے سے پر بدیر نیچے گرتا ہی اگر ہوا کے رکاؤ کو کسو آلے کی استعانت
سے موقوف کریں مثلِ آلہ ہوا کش کے تو اسکے اندر پرا اور اشرفی دونوں دفعتاً
گرینگے کسواسطے کہ وہاں ہوا کا رکاؤ نرہا اور پچکاری کا عمل بھی اسی دباؤ کے
سبب سے ہوتا ہی جسوقت کہ پچکاری کی نوک کو پانی میں ڈبا کر دستے کو
کھینچتے ہیں تو پچکاری میں کی جائے خالی ہو جاتی ہی اور ہوا سطح آب کو دبا کر
پانی کو زبردستی پچکاری میں چڑھاتی ہی اور اِس ہوا کے دباؤ کے امتحانات کے
لیئے بہت سے آلات وضع کیئے ہیں جو مبسوط کتب میں لکھے ہوئے ہیں

## ہوا کے وزن کا بیان

ہوا کا وزن بھی اکثر امتحان کیئے ہیں اسطرح سے کہ ایک ظرف کی ہوا باستعانت
آلے کے خالی کر کے اُسے تول لیئے اور پھر اُسمیں معمولی ہوا داخل کر کے اُسکو تولے تو
معلوم ہوا کہ اگر پانی کے ثقل و خفت کو واحد مقرر کریں تو اُسکی نسبت سے ہوا ۱/۸۲۸
ہی اُستادوں نے بہت صحیح امتحانات سے دریافت کیا ہی کہ ہوا پانی کے ثقل و خفت سے
آٹھ سو حصہ کم ہی اور اس امتحان سے ہر مکان کی ہوا کا وزن معلوم کر سکتے ہیں مثلاً

جیسی کہ مچھلیاں پانی میں تیرتی ہیں اور ونکی ثقل و خفت پانی کی ثقل و خفت کے قریب
ہی اور پانی سے نکلے بعد تھوڑی دیر تک حرکت کرتی ہیں اِسیطرح پرندے مثل ابابیل
ہوا میں سبک سیر ہیں اگر انکو بھی ہوا سے علیحدہ کریں تو ونمیں طاقت پرواز نہ رہیگی
اِس امتحان کے واسطے ہوا کش کا ایک آلہ وضع کیئے ہیں اُسمیں ایک زجاجی سرپوش
ہی اگر اُسکے اندر کسو پرندے یا جاندار کو رکھہ کر ہوا کھیچ لیویں تو وہ جاندار تھوڑی دیر تک
جیتا رہیگا اگر اُسی عرصے میں پھر ہوا اُسمیں داخل کریں تو البتہ وہ زندہ ہو جایگا
اِس آلہ کی ترکیب اور امتحانات مبسوط کتب میں بہت لکھے ہیں

## ہوا کے دباؤ کا بیان

جو چیزیں کہ اوپر سے زمین پر گرتی ہیں وہ بغیر ہوا کا رکاؤ ونکے جسم کی سطح کے موافق
ہوتا ہی اور جو چیز کہ ہوا کے ثقل و خفت سے کم ہو وہ ہوا کے اوپر رہتی ہی اور جو
ہوا کے ثقل و خفت سے زیادہ ہی وہ نیچے گرتی ہی مثلاً ایک اشرفی اور ایک
پر کو ایک بلندی معیّن سے نیچے وار چھوڑیں تو اشرفی جلد گریگی اور پر دیر پیچھے اُسکا کسو سطح
کہ ہوا کی ثقل و خفت سے ون دونوں چیزونکی ثقل و خفت زیادہ ہی لیکن پر کی

## اب ہم تھوڑا سا بیان علم ہوا کا مبتدیوں کے معلومات کے لیئے لکھتے ہیں

یہہ علم ہوا فروعاتِ علم طبعی سے ہی جسکو یونانی زبان میں نیوماٹکش کہتے ہیں اسمیں ہوا کی ماہیت اور وزن اور دباؤ اور لچک کا بیان ہی

## ہوا کا بیان

ہوا ایک سیّال ہی کہ جسکے اجزا ادنی حرکت سے متحرّک ہو جاتے ہیں اور ہم سب اِس ہوا میں ڈوبے ہوئے ہیں جیسی مچھلیاں پانی میں ڈوبی رہتی ہیں اگر اسکے اجزا ادنی دباؤ سے نہ دبیں تو اُسکا دباؤ ہمارے جسم کو رُوکنے سے معلوم ہوتا یہہ ایسا سیّال ہمکو محیط ہی کہ جسکے وزن اور دباؤ کو دوسری ایک قوّت اِسی جنس کی یا معادل نہوتی تو اجسام انسان اور حیوان کے چپٹ جاتے اور وہ قوّت ہمارے جسم کے اندر کی ہوا سے علاقہ رکھتی ہی اور یہہ سیّال باصرہ سے علاقہ نہیں رکھتا ہی فقط لامسہ سے علاقہ رکھتا ہی

## ہوا کی کیفیت کا بیان

یہہ جدول اجسام کے ثقل و خفت کی مرکب ہی دو خانوں پر اول خانہ میں اجسام کے نام ہیں اور دوسرے خانہ میں ہر ایک کا وزن اونسوں سے لکھا ہوا ہی اس وزن موافق ہر جسم ایک فوت کے مکعب میں سما سکتا ہی

| اجسام کے نام | اونس فی دو توله | اجسام کے نام | اونس فی دو توله | اجسام کے نام | اونس فی دو توله | اجسام کے نام | اونس فی دو توله |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پلاتینم طلا | ۲۳۰۰۰ | سنگ مرمر | ۲۷۰۵ | ریگ | ۱۵۲۰ | چوب کاک | ۴۲۰ |
| طلا خالص | ۱۹۶۴۰ | سنگ فرش بہلے | ۲۷۰۰ | انگشت | ۱۲۵۰ | برف | ۸۶ |
| طلاء حکم چلنی | ۱۸۸۸۸ | سنگ سبز جواہر [illegible] | ۲۶۶۶ | سنگ سیاہ برقی | ۱۲۳۸ | سیماب | ۱۳۶۰۰ |
| سرب | ۱۱۳۲۵ | مروارید جواہر | ۲۶۳۰ | چوب آبنوس | ۱۱۷۷ | روغن تہوتہہ | ۱۷۰۰ |
| نقرہ خالص | ۱۱۰۹۱ | کانچ سبز | ۲۶۰۰ | روغن نفت | ۱۱۵۰ | روغن تارتر | ۱۵۵۰ |
| نقرہ حکم چلنی | ۱۰۵۳۵ | کارسنگ | ۲۵۱۷ | رال | ۱۱۰۰ | شہد | ۱۴۵۰ |
| مس | ۹۰۰۰ | لاژلی جواہر [illegible] | ۲۵۱۰ | چوب مہاگنی | ۱۰۶۳ | تیزاب شورہ | ۱۳۱۵ |
| مس بانبہ فلوس | ۸۹۱۵ | سنگ معمولی | ۲۵۰۰ | کہربا | ۱۰۴۰ | کہونا رنس تیزاب | ۱۳۰۰ |
| برنج تحفہ | ۸۷۸۴ | بلور خالص | ۲۲۱۰ | چوب برازیل [illegible] | ۱۰۳۱ | راب قند | ۱۲۹۰ |
| برنج ڈھالوان | ۸۳۵۰ | گل چینی بلور کہرطنی وغیرہ | ۲۱۶۰ | چوب ازان تاجہ تیار میشود | ۱۰۳۰ | کہوار کہیے تیزاب | ۱۲۳۴ |
| فولاد | ۸۰۰۰ | صدف بسیار کلان | ۲۰۹۲ | آب معمولی | ۱۰۰۰ | خون انسان | ۱۰۵۴ |
| آہن | ۷۸۵۰ | خشت | ۲۰۰۰ | موم | ۹۵۵ | بول | ۱۰۳۲ |
| جست | ۷۶۴۵ | گل معمولی | ۱۹۸۴ | مسکہ | ۹۴۰ | شیر گاؤ | ۱۰۳۱ |
| آہن ڈہالوام | ۷۴۷۱ | شورہ | ۱۹۰۰ | چوب ساگون ولایتی | ۹۲۵ | آب دریا | ۱۰۳۰ |
| قلعی | ۷۴۲۵ | نیلہ تہوتہہ | ۱۸۸۰ | بارود دانہ دار | ۹۲۲ | بوزہ جو ولایتی | ۱۰۲۸ |
| پچرس اضراب انگریزی | ۸۰۹۴ | از قسم سنگ مرمر سفید | ۱۸۷۴ | چوب تپنگ | ۹۱۴ | سرکہ | ۱۰۲۶ |
| سنگ برنگ ستماہی | ۵۰۰۰ | شاخ یعنی سینگ | ۱۸۴۰ | یخ | ۹۰۸ | آب | ۱۰۰۰ |
| مقناطیس | ۴۹۳۰ | عاج | ۱۸۲۵ | چوب آتش جلادار میشود | ۸۰۰ | آب مقطر | ۹۹۳ |
| زمین | ۴۵۰۰ | گندک | ۱۸۱۰ | چوب میپل | ۷۵۵ | شراب سرخ | ۹۹۰ |
| سرمہ خام | ۴۰۰۰ | چاک گل است | ۱۷۹۳ | چوب بیچ | ۷۰۰ | روغن زیتون | ۹۱۳ |
| الماس جواہر | ۳۵۱۷ | بارود مجسم | ۱۷۴۵ | چوب ایلم | ۶۰۰ | تیزاب خالص شراب انگور | ۸۶۶ |
| یاقوت جواہر | ۳۵۰۰ | پھٹکری | ۱۷۱۴ | چوب فر | ۵۵۰ | روغن ترمنتین | ۸۰۰ |
| سفیدہ | ۳۱۶۰ | استخوان خشک | ۱۶۶۰ | چوب ساسفراس | ۴۸۲ | [illegible] جسم لطیف | ۷۲۶ |
| بلوت تاپو | ۲۷۲۰ | سنگ مثانہ | ۱۵۴۲ | کوئلہ | | ہوائے معمولی | [illegible] |

## ہیدرلکس کا بیان

طالبانِ علوم پر مخفي نرہے کہ علم آب دو قسم پر ہي ایک ہیدروستاٹکس کہ جسمیں حرکت اور دباؤ اور ثقل وخفّت پاني کي معلوم ہوتي ہي جو اُسکا بیان گذرا اور دوسرا ہیدرولکس ہي کہ جسمیں پاني کا جاري کرنا نلوں میں اور نہروں میں اور تالابوں کے پاني کا زور مینڈ پر اور پاني کا دباؤ ندّي کے کناروں پر اور نہروں کے کناروں پر اور ندّیوں کے دروازے اور کتبے اور خزانۂ آب اور فوّاروں کي ترکیب وغیرہ معلوم ہوتي ہي مگر ہمنے اِس مختصر میں فقط ذاتِ آب کي خاصیت دباؤ اور حرکت وغیرہ کي بیان کیئے کہ اِنہي خاصیت کي دریافت سے علم ہیدرلکس متعلق ہي اور جب اِس مختصر بیان کو کہ مبتدي سمجھ لے گا تو مبسوط کتب کے دیکھنے میں تامل نہوگا مفصّل کیفیت معلوم ہو جائیگي

ب ع پاني کا بھتّا ہي اور ي د ب کي خميده نلي بھتّے ميں نصب
ہي اور بھتّے کے اوپر کا پرده ص کے وزني بٹ سے بالفصل
جما ہُوا ہي جو وزن ميں ۵۶ سير کا ہي اب اِس نلي ميں پاو سير
پاني ڈالنے سے بھتّا بھر کر نلي کے منھہ تک پہنچيگا اور وو دونوں
تختے ازہم جدا ہو کر بٹ اُونچا ہو جايگا يعني ۲۰ تولے پاني ۵۶
سير کو اُٹھاويگا اور اگر نلّي اس سے زياده باريک سوراخ کي اور
ارتفاع ميں زياده ہوگي اس سے کم مقدار پاني اُس بٹ کو اُٹھايگا
اِسکي دليل يہہ ہي جو مقدار پاني د کے مقام ميں بسبب ارتفاع
ي د کے ديتا ہي اور يہي دباؤ د ب ع کي راه سے موازي افق جا کر
بھتّے کے پاني پر عمل کرتا ہي اور نيچے کا دباؤ جو بھتّے کے قاعدے پر ہي
برابر ہي ق ل ع ب ميں کے پاني کے وزن کے دباؤ کو جو ي و
کے مساوي الارتفاع ہي اسصورت ميں ثابت ہوا کہ جتنا وزن اُس
پاني کے استوانہ کا ہوگا اتنے وزن کے بٹ کو ي و کي نلي کا پاني متحمل ہوگا

دبایگا اور اگر ایک ہو ظرف استوانے کا مثل شکل چہارم کے ایسا ہو کہ اُسکا قاعدہ
اب کے قاعدہ کے متساوی ہو اور ارتفاع اُسکا اول شکل کے ارتفاع کے
برابر ہو تب اُسمیں برابر ۶۰ سیر پانی سمایگا اور وہ بھی اپنے قاعدے کو
۶۰ سیر سے دبایگا باوجودے کہ شکل سیوم میں پانی ۲۰ سیر تھا اور شکل چہارم
میں ۶۰ سیر پانی تھا اِس ترکیب سے بسبب ارتفاع کے قاعدے پر زور دونوںکا
برابر رہتا ہی نہ بسبب وزن کے یہہ مسئلہ بعید العقل ہی کہ وقت بیان قیاس پذیر
نہیں ہوتا اور وقت امتحان کے ثابت ہوتا ہی اور اس دباؤ کے امتحان کے
واسطے اقسام کے آلا وضع کرکے ثابت کئے ہیں

شکل چہارم　　　شکل سیوم

## پانی کے بہنے کا بیان

تھوڑے مقدار کا پانی بڑے وزنی جسم کو اٹھا دیتا ہی دیکھو مثل شکل پنجم کے

بہ نسبت قاعدیکے قریب کے سوراخ کے مثلاً اگر س دو طسوار تفاع رکھتا ہی پس جو مقدار پانی اُسمیں سے نکلیگا بہ نسبت اُسکے قاعدیکے قریب کے سُوراخ سے زیادہ نکلیگا

شکل دوم

ا س ف ب و

## بعید العقل کے مسلہ کا بیان

پانی جو ہی ظرف میں بہ نسبت اپنے ارتفاع کے ظرف کے قاعدہ کو دباتا ہی نہ اپنے وزن کے سبب سے اسواسطے لازم آتاہی کہ تھوڑے مقدار کے پانی کا دباؤ معادل ہوسکتا ہی بڑے مقدار کے پانی کے دباؤ کو اور یکایک یہہ اعتبار نہیں ہوسکتا کہ ایک سیر پانی ہزار سیر کو معادل ہو اسکے اثبات کے واسطے ایک دلیل ظاہر کرتا ہوں کہ اب ت ج مثل شکل سیوم کے ایک ظرف ہی اور اُسکے اوپر ایک نلی مجوّف مانند ح رکے اتنی بلند نصب ہی کہ آد کے ارتفاع کے ۳ چند ہی جب اُسمیں پانی بھریں مثلاً ۲۰ سیر بھرا گیا تو اُسوقت ہی نلی کا پانی ۶۰ سیر کے وزن سے جو ۲۰ کا ۳ چند ہی قاعدہ کو

چند اجسام طلا و نقرہ وغیرہ کی ثقل و خفت کی جدول اسکے آخر پر داخل کر دیے ہیں

## پانی کے نیچے اور اوپر اور بازو ونکے دباؤ کا بیان

ایک ورق سینگ کا یا کاغذ کا پانی کے اندر ڈوباویں تو اسکی سطح نہ محدب ہوگی نہ مقعر
کسواسطے جو دباؤ پانی کا اُس ورق کے نیچے کی سطح پر ہی وتناہی دباؤ اوپر کی سطح پر ہے
دونوں طرف کا دباؤ معادل ہونے سے سطح ورق کی خم نہ کھائیگی اگر فقط اوپر کا
دباؤ ہوتا تو ورق نیچے محدب ہو جاتا اور اگر نیچے کا دباؤ ہوتا تو ورق
مقعر ہو جاتا اور اب بازوؤنکے دباؤ کے واسطے یہہ دلیل ہی کہ یہہ ایک استوانہ
پر از آب مثل شکل دویم کے آب ہی اور اسمیں دو سوراخ متساوی القطر
مثل ف و کے ہیں کہ ایک وسط قاعدہ میں ہی اور دوسرا بازو میں قاعدہ کے
قریب ف کی جائے پر ہی اگر ان دونوں سوراخونکو دفعتاً کہولدیں ایک زمانہ معین تک
اور دونکا پانی علیحدہ علیحدہ ظرف میں جمع کریں تو دو پانی برابر نکلیگا اس سے یہہ ثابت
ہوا کہ پانی کے بازو کا دباؤ نیچے کے دباؤ کے برابر ہی اور اگر بازو کا سوراخ کسی کی
جانب میں ہو دے تو اسمیں سے بحسب اختلاف ارتفاع پانی کم نکلیگا

وزن نہیں رکھتا ہی مگر دوسرے سیّال ہیں مثلاً ہوا ہیں وزن رکھتا ہی اسی

دلیل سے ثقل و خفّت ہر سیّال کی نکالتے ہیں یعنے ہر ایک سیّال کو اُسمیں تولکر پھر

ہوا میں تولنے سے اُسکی ثقل و خفّت معلوم ہوتی ہی

## ثقل و خفّت کا بیان

جو چیز کہ پانی سے ہلکی ہی وہ پانی کے اوپر رہتی ہی اور جو پانی سے ہموزن ہی پانیکے

اندر جہاں رکھو وہاں رہتی ہی اور جو پانی سے بھاری ہی وہ پانی کے اندر اُتر جاتی

ہی اور ثقل و خفّت وہ چیز ہی کہ ایک طسو مکعب پانی کا اور ایک طسو

مکعب چوب کا اگر دونوں ہموزن ہیں تو چوب کا ثقل پانی کے ثقل کے

برابر ہی اور اگر پانی کا وزن چوب کے وزن سے زیادہ ہی تو پانی کا ثقل

زیادہ ہی اور چوب ہلکی ہی اور اگر چوب کا وزن زیادہ ہی تو چوب

ثقیل ہی اور پانی خفیف علی ہذا القیاس جمیع معدنیات کے باہم ثقل و

خفّت میں تفاوت رہتا ہی اسواسطے ضرور ہی کہ دو جسم متساوی الحجم

مختلف الوزن ہوتے ہیں بسبب اپنی ثقل و خفّت کے اور اب ہمنے یہاں

## اسی قسم سیال کے وزن کا بیان

ایک قسم کے سیال کا وزن سیال کے اندر نہیں معلوم ہوتا ہی اور جب اسکو باہر لاتے ہیں تو اسکا وزن معلوم ہوتا ہی اسکی ایک مثال یہہ ہی کہ جسوقت پانی بھرے ہوئے ڈول کو ایک رسی سے باؤلی کے اندر پانی میں چھوڑیں اور پھر اسکو اوپر کھینچیں باؤلی کے پانی کی سطح تک وہ بآسانی کھنچتا ہی اور جب پانی کی سطح کے اوپر آجاتا ہی تو قوت کھینچنے کو زیادہ لگتی ہی اسکا سبب یہہ ہی کہ جسوقت پانی بھرے ڈول کو پانی کے اندر چھوڑیں تو اسمیں کا پانی باؤلی کے پانی کے ثقل و خفت کو برابر ہوجاتا ہی اسواسطے اسکو کچھہ قوت ضرور نہوئی لیکن ڈول کے وزن کو اتنی قوت ضرور ہوئی کہ پانی کے ثقل و خفت سے اس ڈول کے ثقل و خفت کو خواہ وہ چوبی ہو خواہ معدنی ہو وضع دینا باقی جو رہے وتنی قوت پانی کی سطح تک درکار ہوتی ہی اور جب پانی کے اوپر ڈول آتا ہی تو اس ڈول کے اور پانی کے ثقل کے برابر قوت درکار ہوگی پس اسصورت میں یہہ بات ثابت ہوئی کہ سیال مثلاً پانی اپنے میں

## اجزاے سیّال کے دباو کا بیان

تمام اجسام غیر سیّال بسبب قوّت جاذبہ مرکز زمین کے دوسری شی کو نیچے کی طرف دباتے ہیں اور اجسام سیّال جیسا نیچے کی طرف دباتے ہیں ویسا ہی اوپر طرف اور بازووں پر دباتے ہیں مثلاً ایک نلی کانچ کی خمیدہ مثل شکل اوّل کے جو اب ح ہی لیو اور اسمیں آ کے منھہ پر د کی قیف رکھہ کر ریت بھرو وہ ریت ب کے قاعدے تک پہنچکر آ کی طرف چڑہتی جائیگی کسواسطے کہ اجسام غیر سیّال مرکز زمین کی طرف میل رکھتے ہیں اور نلی متّصل سطح زمین کے ہی اگر ح کی طرف چڑہتی ہوتی تو خلاف اس قاعدہ کا تھا اور جب بجاے ریگ کے پانی قیف سے اُس نلی کے اندر بھر ینگے تو پانی دونوں طرف چڑھیگا اور آب تراز و ہو جائیگا یعنے دونوں نلیوں میں برابر بھریگا اسصورتمیں ثابت ہوا دباو سیّال کا جیسا نیچے ب کی طرف تھا ویسا اوپر ح کی طرف ہی اور اسی اوپر کے دباو کے سبب سے پانی فوّاروںمیں چڑہکر اپنے خزانے کی بلندی کے قریب اُڑتا ہی اسکے اوپر کے اور بازوؤں کے دباوؤں کے واسطے بہت سے مثالات میں

اجزائے سیال بقدر سخت ہیں کہ دبانے نہیں دیتے ہیں چنانچہ اُسکی ایک دلیل یہہ ہی کہ فلوزین نامے ایک شخص نے ایک کرہ مجوف سونیکا تیار کرکے اور اُسکے اندر پانی بھرکر اُسکے منھہ کو ایسا بند کیا کہ کوئی وضع سے اُسمیں سے ایک قطرہ نہ نکلے بعدہ اُس کرے کو جب شکنجے میں رکھہ کر دبایا تو کرہ دب گیا اور پانی اُس کرے کے مسامات سے نکل کر اُسکی سطح پر مانند قطرات شبنم کے ظاہر ہوا یہہ امتحان قدیم ہی لیکن حال کے اُستادوں نے دریافت کیا تو یہہ معلوم ہوا کہ بیس ہزارواں حصّہ دبتا ہی پس اِس سے یہہ معلوم ہُوا کہ اجزا پانی کے نہایت سخت ہیں

## اجزاے سیّال کی حرکت کا بیان

پانی کے اجزاؤں میں باہم جاذبہ کم ہی بہ نسبت اجسام غیر سیّال کے اور اُسکے اجزا کروی مُصقّل ہیں اسواسطے اگر ایک ظرف میں سے تھوڑا سا پانی نکال لیویں تو باقی پانی اُس ظرف کی خالی جا میں پھیل جاتا ہی کسواسطے کہ ہر جزو کرہ ہی اور ایک ایک نقطے پر تماسہ رہتا ہی اگر اُس مجموعہ کرات سے ایک کرہ نکال لیویں تو باقی کرے پھیل کر اُس جائے کو بھر دینگے اور پانی کی سطح وقت سکون ہمیشہ موازی افق رہتی ہی چنانچہ آب ترازو کا آلہ اِسی کلیے سے نکلا ہی

جزو پر بسہولیت تمام ہلتا ہی اور ان اجزا کے درمیان خالی فاصلہ ہی مثلاً کسو ظرف میں
چند گولے منھہ تک بھریں اسطور پر کہ پھر اُسمیں ویسے گولے گنجایش نکریں و نکی کاواکوں میں
جو درمیان گولونکے ہیں دوسری چھوٹی گولیاں سما سکتے ہیں اور گولیونکی کاواکونمیں
باریک چھرّے اور چھرّونکی کاواکونمیں ریت اور ریت کی کاواکونمیں کوئی سیال داخل
ہو سکتا ہی اور پانیکے اجزا کی گرویت پر ایک دلیل یہہ ہی کہ جو درخت پانی میں ہوتے ہیں
و نکے مسامات گول ہیں اگر و نکے اجزا گول نہوتے تو کیونکر اجزاے آب مسامات درخت میں ساری ہوتے

## اجزائے سیال کے کاواک کی دلیل

ایک چھوٹے شیشے میں برسات کا پانی بھرو اور جہانتک کہ پانی چڑھا ہی وہاں ایک نشان
کرو اور بعدہ اُسمیں تھوڑا سا نمک ڈالو جب وہ نمک خوب پگل جاوے تب تھوڑی سی شکر
اُسمیں ڈالو جب شکر خوب پگل جاوے تب دیکھو کہ باوجود اُس پانی میں شکر اور نمک ملے
پھر بھی جسم پانیکا اُس خطِ نشان سے نہ بڑہا اجزا نمک اور شکر کے اجزائے آب سے
چھوٹے ہیں اِسواسطے کاواکونمیں اجزا آب کے سما گئے

## اجزائے سیال کی سختی کا بیان

## اب ہم مختصر بیان علم آب کا مبتدیونکے معلومات کے لیئے لکھتے ہیں

اِس علم آب کو یونانی زبان میں ہیدروستاتکس کہتے ہیں اور اِس سے حقیقت اجسام سیّال کی پہچانی جاتی ہی یعنے ثقل وخفّت اجسام اور اونکا دباو اور اونکی حرکت معلوم ہوتی ہی

### سیّال کا بیان

سیّال مطلق اُس جسم کو کہتے ہیں کہ جسکے اجزا تھوڑی قوّت سے آپسمیں ہلجاویں اور غیر سیّال جسم ایسا نہیں ہوتا پانی اور شراب اور تیزاب اور تیل وغیرہ کا نام سیّال ہی کہ جسمیں انگلی و زبان سے اُسکا اثر انگلی پر ظاہر ہوتا ہی مگر بعضے ایسے ہیں کہ انگلی سے نہیں ہلکتے مثل سیماب کہ انگلی سے نہیں ہلکتا اور معدنیات سے ہلجاتا ہی اسواسطے سیّال کی تعریف میں یہہ قید ہی کہ سیّال وہ جسم ہی کہ بعد تفرق اتّصال اجزا اُسکے جلد باہم ملجاتے ہیں اور جتنی کم قوّت سے اُسکے اجزا ہلیں وہ سیّال تام ہی

### اجزاے سیّال کا بیان

اجزا سیّال کے کہ جنسے وہ مرکّب ہی اتنے چھوٹے ہیں کہ بہ تعانت عمدہ کلاں بین کے بھی نظر نہیں آتے اور وہ اجزا سواے ہوا کے حقیقی گردی مصقل ہیں اِسی سبب سے ایک جزو دوسرے

ناری سے ملکر سُلگ جاتا ہی مگر یہہ روشنی آدمی کے نصف قد سے زیادہ بلند نہیں ہوتی

اور ہوا کے ساتھہ دوڑتی ہی اُسکو بے علم لوگ شیطان جانتے ہیں اور گیاس وہ عنصر ہی جو

خالص مفرد ہی اسمیں دوسری چیز مرکب نہیں اسکا احوال علم کیمستری سے متعلق ہی

رعد و برق اسکی ترکیب ایسی معلوم ہوتی ہی کہ گرمی کے موسم میں گندک وغیرہ سوزندہ چیزونکے

بخارات نکل کر ہوا میں ملجاتے ہیں اور چڑہتے ہیں اُنکے صعود کے وقت برقک بھی و نمیں شریک

ہوجاتی ہی اور یہہ جب بلندی پر جاتے ہیں تو برقک ابر میں جا کر شریک ہوجاتی ہی اور ہوا

اُسکے درمیان جانے سے اُسمیں جاذبہ اور دافعہ پیدا ہوتا ہی اور جسوقت برقک نکلتی ہی تب

ابر کے پھٹنے سے آواز ہوتی ہی اور وہ برقک جب نکلتی ہی تو چمکدار ہوتی ہی جسکو بجلی کہتے

ہیں اور برقک ایک شئی لطیف مانند گیاس کے ہی جو تمام ہوا میں بھری ہوئی ہی جو اسکی

دریافت علم کیمستری سے متعلق ہی

شہاب ثاقب اسکے ظہور ہونیکا یہہ سبب ہی کہ زمین کی چیزوں سے بخارات

نکل کر ہوا میں چلے جاتے ہیں اور برقک سے ملکر سُلگ جاتے ہیں اُسوقت مانند

ایک ستارے کے گرتے ہیں

پانی کی بوندوں پر گرتی ہی تب ہر ہر قطرہ کے اندر ایک جا انعکاس کر کے دوسری جا سے پھر
منعکس ہو کر آنکھ میں آتی ہی اسوقت اقسام کے رنگ نظر آتے ہیں جیسا کہ بوقلموں سے روشنی کے
رنگ نظر آتے ہیں جو چیز کہ پہلدار اور شفاف ہی اسمیں یہہ رنگ پیدا ہوتے ہیں سرخ نارنجی
زرد سبز آسمانی اودہ بنفشی اور کبھو کبھو چاند کی روشنی سے بھی کمان نظر آتی ہی مگر
اسوقت پر اپنی پشت آفتاب کی طرف یا چہتا کی طرف رہنے سے یہہ قوس نظر آتی ہی

ہالہ ایک روشنی ہی کہ کبھو آفتاب اور چاند کی اطراف نظر آتا ہی اور کبھو اسمیں کمان کے
رنگ بھی نظر آتے ہیں یہہ بھی باعث انعکاسی روشنی کا ہی

سراب وہ چیز ہی کہ موسم گرما میں خشک زمین پر مانند پانی کے نظر آتا ہی اسکا سبب یہہ
ہی کہ نیچے کی ہوا سبب بہت گرمی کے رقیق ہو جاتی ہی اسمیں روشنی کا انعکاس ہوتا ہی
سے وہ نظر آتا ہی اور صاف میدانوں میں موجدار تالاب کی وضع پر دکھائی دیتا ہی اور
اسکے اندر درختوں اور مکانات کا عکس بھی مانند پانی کے الٹا نظر آتا ہی

بھتنے یہہ چھوٹی چھوٹی روشنیاں پانی کی جھیلوں کی جاؤں میں نظر آتی ہی اور یہہ ایک گیس ہی کہ
جسکو فاسفرس کہتے ہیں پانی میں کی سڑی ہوئی چیزوں سے پیدا ہوتا ہی اور ہوا میں ملکر

ہوتے جاتے ہیں اور یہہ حالت اکثر دریا میں ہوتی ہے

کوہر ایک جسم بخاری ہے کہ ہوا کے سرد ہونے سے پیدا ہوتی ہے اور یہہ بخاری اجزا زمین کے قریب معلق رہتے ہیں

ابر یہہ بخاری اجزا ہیں لیکن یہہ ابر ہوا کی بلند جایوں میں رہتا ہے اُسکی بلندی ایک ہزار گز سے کبھو کبھو زیادہ بھی ہوتی ہے اور یہہ گاہ گاہ ہوا تین طبقہ وار ایک پر ایک ہوتا ہے اور ونکی روانگی بموجب ہوا کی روانگی کے ہوتی ہے اور ونکے بہت سے اقسام ہیں کہ ونکا بیان طول ہے

بارش وہ چیز ہے جو سردی ہوا میں رہتی ہے وہ منجمد ہوکر قطرونکی شکل بن کر ہوا سے زیادہ وزن دار ہوکر رہتے ہیں اور جب وہ ٹپکتے ہیں تب بارش ہوتی ہے

برف وہ چیز ہے کہ بارش کی روانی سرد ہوا پر ہونے سے اُس بارش کی گرمی کے اجزا علیحدہ ہوکر اُسکے قلم بن کر برف تیار ہوتی ہے اور مانند روئی کے گالونکے پہاڑوں پر اور زمین پر گرتی ہے اور اولونکی پیدائش بھی اِسی سبب سے ہے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ بجلی کے سبب سے بنتے ہیں

قوس قزح وہ چیز ہے کہ جسوقت موسم سرد رہتا ہے اُسوقت نظر آتی ہے اور اُسوقت پانیکے قطرات جو گرتے ہیں وہ آفتابکی روشنی سے چمکتے ہیں اور اِس کمان کے ظاہر ہونیکا یہہ سبب ہے کہ آفتابکی روشنی جب

چاند آجاتا ہی اور وقت کسوف زمین اور آفتاب کے درمیان چاند حایل ہو کر آفتاب کو
منکسف کرتا ہی اسکے دلایل علم ہیئت سے متعلق ہیں

## چوتھا بیان ون حالتوں کا جو ہوا سے زمین پر واقع ہوتی ہیں

ہوا ایک جسم ہی کہ زمین کی اطراف محیط ہی زمین کے قریب کی ہوا غلیظ ہی اور جیوں جیوں
اونچی ہوتی گیٔ وہ رقیق ہوتی گیٔ اور زمین سے جو بخاری اجزا نکلتے ہیں وہ ہوا میں
شریک ہو جاتے ہیں محسوس نہیں ہو سکتے مگر وہ جمع ہو کر مانند روشنی کے شعاعوں کے نظر
آتے ہیں اور ۵۰ میل کی بلندی تک ہوا اسقدر غلیظ ہی کہ روشنی کو منعکس کرتی ہی اگر ہوا نہووے
تو آفتاب کی روشنی فقط اپنی جا پر آسمان میں رہیگی ہوا کی انعکاسی قوت سے روشنی تحویلی
معلوم ہوتی ہی اگر ہوا نہوتی تو جاندار چیزونکی زندگی محال تھی اور بارانی اور شبنم زمین پر نہیں گرتی
طوفان وہ چیز ہی کہ پانی کے بگولے ہوا کے بگولے کے وقت مانند چھوٹے ابر کے پیدا ہو کر آسمان کی طرف
چڑھتے ہیں اور ستونکی شکل بن جاکر پانی کو کھینچ لیتے ہیں اور ہوا اسکو جابجا اڑاتی ہی کبھو کبھو اسوقت
بجلی اور گرجنا بھی ہوتا ہی اور جب وہ ستون ٹوٹتا ہی دریا میں کے نزدیک کی چیزونکو بہت نقصان
دیتا ہی اور یہہ اقسام مقدار کے ہوتے ہیں انگلی کے اندازہ سے شروع ہو کر ۲۵ فیت تک موتے

اور چاند نظر نہیں آتا اسکو اجتماع اور اماوس کہتے ہیں اور جسوقت ۴۵ درجہ
چاند آفتاب سے دور ہوتا ہی تھوڑا قطعہ اسکا منوّر ہوتا ہی جسکو ہلال کہتے ہیں
اور آٹھ روز کے بعد آفتاب سے نوّد درجہ دور ہوتا ہی اسوقت نصف دایرہ
چاند کا نظر آتا ہی اور پھر تھوڑا تھوڑا منوّر ہوتا ہوا پندرا ۱۵ دن میں مقابل
آفتاب کے ہوجاتا ہی اسکو بدر یعنی پونم کہتے ہیں اور تمام شب روشن
رہتا ہی اور پھر وہاں سے گھٹتا ہوا آخر کو ہلال طور ہو کر پھر حالت اجتماع
میں آجاتا ہی اور یہاں سے پھر حالت اصلی پر آتا ہی اور چاند کی مدار نے زمین کی
مدار کو دو جاے پر تقاطع کی ہی ان نقطین تقاطع کو عقدتین راس و ذنب
بولتے ہیں جسوقت کہ چاند بدریت کی حالت میں رہ کر نقطین راس و ذنب
کے قریب آجاتا ہی تب منخسف ہوتا ہی اسکو خسوف اور چاند گہن کہتے
ہیں اور جب اجتماع کی حالت میں قریب عقدتین راس یا ذنب کے آتا ہی
تب وہ منکسف ہوتا ہی اسکو کسوف اور سورج گہن کہتے ہیں
مگر جسوقت خسوف زمین کے سایہ میں

## تيسرا بيان چاند کے گھتاو برهاو کا اور خسوف و کسوف کا

چاند کي صورتيں بسبب گردش کرنے گرد زمين کے مختلف وضع پر
واقع هوتے هيں اور يهه صورتيں ون جايوں پر واقع هوتے هيں که
جهاں جهاں چاند کرهٔ زمين اور آفتاب کے درميان واقع هوتا هے
مثلاً خسوف آفتاب اور زمين کے درميان چاند هوتا هے
تو اوس وقت تاريک رخ اوسکا زمين کي طرف هوتا هے

## فیثاغورسی ہیئت کی شکل کا بیان

فیثاغورسی ہیئت میں تعین حجم افلاک و تداویر وغیرہ نہیں ہے اسمیں فقط آفتاب کو مرکز جمیع سیاروں کا فرض کرکے
اسکے اطراف تمام سیاروں کو پھراتے ہیں اور وہ تمام بسبب قوت دافع المرکز اور جاذب المرکز پھرتے ہیں
کہ اسکی دلیل مبسوط کتب میں لکھی ہوئی ہے اور اسکو نظام شمسی کہتے ہیں اسکی صورت اس موافق ہے

صورت کرۂ ارض کی معہ نقشۂ دریا وغیرہ و نقشۂ دنیائے نو کے اور یہہ دو شکلیں ہیں
بہ نسبت ہم لوگوں کے ایک فوقی اور ایک تحتی ہی مثل اشکال سیزدہم ۱۳
نقشہ دنیائے نو
دریا
زمین
دریا
صورت دوایر ساعات کی کرۂ ارض پر
صورت دوایر ساعات کی کرۂ ارض پر
خط استوا میں مثل شکل چہاردہم ۱۴
حیدرآباد کے عرض پر جو ۱۷½ درجہ ہی مثل شکل پانزدہم ۱۵
قطب عالم شمالی
۶ ۷ ۸ ۹ ۱۰ ۱۱ ۱۲ ۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶
قطب عالم جنوبی
صورت قطب نما کی معہ و نکے نام کے اور صورتیں کسوف وخسوف کی
اشکال شانزدہم

فلک قمر کو بھی تین فلک ہیں ایک ممثل کہ اُسکو یہاں مایل بھی کہتے ہیں اور دوسرا حامل جو ممثل
سیّارات گذشتہ ممثل میں واقع ہی اور اِن دونونکے اوپر ایک فلک جوزہر واقع ہی کہ اُسکو
یہاں ممثل کہتے ہیں اور حامل کے اندر تدویر ہی اور تدویر میں قمر منصوب رہتا ہی مثل شکل یازدہم ۱۱

صورت افلاک سیّارات کی جو بایکدیگر اسصورت پر ہیں مثل شکل دوازدہم ۱۲

## یہہ چاند کی شکل

نصف کرے کی ہی جو ییہ ہی نصف کرہ اہل زمین کو ہمیشہ نظر آتا ہی کسواسطے کہ اُسکی محوری گردش اور مداری گردش کا زمانہ برابر ہی اسواسطے اُسکا دوسرا رخ نظر نہیں آتا اور اسمیں جو داغ ہیں ون داغونکے نام حال کے حکیموں نے حکماء سابق کے نام سے مشہور کیا ہی جیسا کہ سابق میں ثوابت اور بروج وغیرہ کے نام حیوانات اور انسان وغیرہ کے اسما کے ساتھہ منسوب کیئے ہیں اور اِس شکل کے اندر داغوں کی پہچانت کے واسطے ہرہر داغ پر عدد ایک سے ۰ ۳ تک کے لکھے ہوئے ہیں اور اسکی جدول میں ہرہر عدد کے سامنے اُس داغ کا نام جو ہرہر حکیم کے نام سے نامزد کیئے ہیں لکھا ہوا ہی

## فلک عطارد کا بیان

عطارد کو تین فلک ہیں ایک ممثل اور ایک مدیر اور ایک حامل مثل شکل دہم اب ح اور د ر س فلک مدیر ہی اور ر س ص ط اور ع ف ق فلک ممثل ہی اسکے اندر فلک حامل واقع ہی اور اسکی سطح میں ی کی تدویر پھرتی ہی کہ جسمیں کوکب ہ منسوب ہی

## فلک قمر کا بیان

فلک قمرا

## بیان افلاک سیّارات کا
## فلک شمس کا بیان

پہر شمس کو دو فلک ہیں ایک ممثل اور دوسرا خارج المرکز بنسبت خارج المرکز کے اندر شمس پہرتا ہی مثل شکل ہشتم ا ب ج دردرس فلک ممثل ہی اسکے اندر فلک خارج المرکز واقع ہوا ہی اور اسکی سطح میں ش کرۂ شمس ہی جو پہرتا ہی اور اسکی مفصل کیفیت قدیم کتب مبسوطوں میں لکھی ہی

شکل ہشتم ۸

فلک ممثل — مرکز ممثل — مرکز عالم — فلک خارج المرکز — فلک ممثل — ش — ا — ب — ج — د

## فلک زہرہ و مریخ و مشتری و زحل کا بیان

ان چاروں سیّاروں کو بھی فلک ہیں ایک ممثل اور ایک حامل کہ بجا خارج المرکز کے ہی چنانچہ مثل شکل نہم ۹ ا ب ج اور در س فلک ممثل اور اسکے اندر فلک حامل واقع ہوا ہی اور اس حامل کی سطح میں ایک تدویر پہرتا ہی مثل ش اور اسکے اندر کوکب منصوبہ بنا ہی مثل د اور اس تدویر کی حرکت اور افلاک کی حرکت کا بیان کتب مبسوطہ میں لکھی ہی

جتنے اشکال کہ صدر پر گذرے ہیں یہہ سب صورتیں فلک کے استوا میں ہیں اور عرض تسعین میں
صورت فلک با دوایر معدل و منطقہ و مدار سرطان
و مدار قطب البروج و افق در عرض تسعین مثل شکل چہارم
صورت فلک معہ دوایر معمولی و دوایر تقسیم بروج
در عرض تسعین مثل شکل پنجم
شکل پنجم
سرطان
اسد
سنبلہ
جوزا
ثور
حمل
میزان
عقرب
حوت
قوس
دلو
جدی
شکل چہارم
طریقۃ الشمس
مدار قطب البروج
مدار سرطان
دایرہ معدل النہار
صورت فلک با دوایر معدل و منطقہ و مدارات سرطان
و جدی و قطب بروج و افقین در عرض بلد حیدرآباد
۱۷ درجہ
در معرفت صورت فلک با دوایر تقسیم بروج در عرض
بلد حیدرآباد کہ ۱۷ درجہ است میل
شکل ششم
قطب عالم
افق حقیقی
قطب بروج
مدار سرطان
دایرہ معدل
طریقۃ الشمس
مدار جدی
افق حیدرآباد
شکل ہفتم
قطب عالم
قطب بروج
حمل
میزان
حوت
دلو
جدی
قوس
عقرب

شکل مذکور میں ط ک ر دایرۂ عرض ہی جو ک کے کوکب سے اور قطبین منطقہ سے گذرا ہی

## دایرۂ ارتفاع کا بیان

دایرۂ ارتفاع بھی ایک دایرۂ عظیمہ ہی جو مرور اُسکا نقطتین سمت الراس اور سمت القدم اور مرکز کوکب سے ہو چنانچہ شکل مذکور میں ف س ق کا دایرہ نقطۂ سمت الراس و القدم اور ک کے کوکب سے گذرا ہی

## دایرہ اول سموت کا بیان

دایرہ اول سموت بھی دایرہ عظیمہ ہی کہ مرور اُسکا نقطتین مشرق و مغرب اور سمت الراس و القدم سے ہوا ہی چنانچہ شکل مذکور میں ا ج دایرہ اول سموت ہی اور اِس شکل میں دایرہ اول سموت دایرہ معدل پر منطبق

## دایرۂ وسط السما کا بیان

دایرۂ وسط السما بھی عظیمہ ہی کہ مرور اُسکا قطبین منطقہ اور نقطتین سمت الراس و القدم سے ہوا ہی چنانچہ شکل مذکور میں ر س ط دایرۂ وسط السما ہی

قطب عالم شمالی قطب منطقہ شمالی
دایرہ اول سموت
شکل سیوم
قطب عالم جنوبی
قطب منطقہ جنوبی

## تقسیم بروج کا بیان

منطقة البروج یعنے طریقۃ الشمس کو برابر بارا۱۲ حصوں پر منقسم پایا ہی و نمیں سے ہر حصے کو
برج کہتے ہیں اور ہر برج برابر تیس۳۰ درجے کے ہوتا ہی اور ان بروج کے نام یہہ ہیں حمل ثور جوزا سرطان
اسد سنبلہ میزان عقرب قوس جدی دلو حوت اور یہہ بروج اِن دو شکلوں سے صاف نظر آتے ہیں
مثل شکلین دوم

## دایرۂ میل کا بیان

دایرۂ میل دایرۂ عظیمہ ہی کہ مرور اُسکا قطبین عالم اور جزو منطقہ یا مرکز کوکب سے ہوا ہی
مثل شکل سیوم ب ک د دایرۂ میل ہی جو ک کے کوکب پر سے اور قطبین عالم سے گذرا ہی

## دایرۂ عرض کا بیان

دایرۂ عرض وہ دایرۂ عظیمہ ہی کہ مرور اُسکا قطبین منطقہ اور مرکز کوکب سے ہو چنانچہ

واقع ہی چنانچہ شکل مذکور میں اب ج د دایرۂ مارۂ بالاقطاب اربعہ ہی چنانچہ چاروں قطب سے گذراہی اور ب ک اُسی کی قوس ۲۳ ۱/۲ درجے کی ہی اور ر ق میل کلی درمیان معدل اور منطقہ کے واقع ہی مخفی نرہے کہ اِس شکل میں دایرۂ افق اور دایرۂ مارّہ بالاقطاب الاربعہ ایک پر ایک منطبق ہیں دراصل کرہ پر علیحدہ علیحدہ ہیں

## مدارین راس السرطان اور راس الجدی کا بیان

مدارین راس السرطان اور راس الجدی وہ دو دوایر صغیر ہیں کہ موازی معدل کے ۲۳ ۱/۲ درجے کے بعد کھیچے گئی ہیں چنانچہ شکل مذکور میں ک ق ی مدار راس السرطان ہی اور ل م ط مدار راس الجدی ہی

## مدارین قطبین بروج کا بیان

مدارین قطبین بروج وہ دو دوایر صغیر ہیں کہ مرکزیں ونکے قطبین عالم ہیں اور بُعد مدارین کا مرکز عالم سے ۲۳ ۱/۲ درجہ ہی چنانچہ شکل مذکور میں ق ع ک مدار قطب شمالی اور ن ص ہ مدار قطب جنوبی ہی

شکل اول

## دایرہ نصف النہار کا بیان

دایرہ نصف النہار وہ دایرہ عظیمہ ہی کہ مرور اسکا قطبین عالم اور نقطین سمت الراس و القدم سے ہوا ہی چنانچہ شکل مذکور ب د دایرہ نصف النہار کا خط ہی

## منطقۃ البروج کا بیان

منطقۃ البروج وہ دایرہ عظیمہ ہی کہ اسکا تقاطع معدل النہار کے دایرے کے ساتھ ہوا ہی اور ون نقطین تقاطع کو نقطین اعتدال کہتے ہین چنانچہ شکل مذکور میں ا ق ج ۱۲ دایرہ منطقۃ البروج ہی اور ا اور ج نقطین اعتدال ہیں

## قطبین منطقۃ البروج کا بیان

قطبین منطقۃ البروج وہ ہیں کہ بعد ونکا قطبین عالم سے ۲۳ ½ درجہ ہی جسکو میل کلّی کہتے ہیں چنانچہ شکل مذکور میں ک اور ن قطبین منطقۃ البروج ہیں

## میل کلّی کا بیان

میل کلّی اسکو کہتے ہیں کہ بسبب تقاطع معدل اور منطقۃ البروج کے پیدا ہو اور نہایت میل اسکا قوس دایرہ مارہ بالا قطاب اربعہ سے محسوب ہوتا ہی جو درمیان معدل اور منطقہ کے

## محور کا بیان

محور وہ ایک خط ہی کہ کرہ کے مرکز پر سے گذرتا ہی

## دایرۂ افق کا بیان

افق ایک دایرۂ عظیمہ کا نام ہی کہ کرۂ عالم کے دو حصے مساوی کرتا ہی اور اُسکے مرکز کو
مرکز عالم کہتے ہیں اور اُس نقطے کے مقابل جو نقطہ فلک پر واقع ہو اُسکو نقطہ سمت الراس
کہتے ہیں چنانچہ مثل شکل اول اب ج د دایرۂ افق ہی اور ب د محور ہی

## قطبین عالم کا بیان

قطبین عالم دو طرفین اُس محور کے ہیں کہ کرۂ فلک اُسپر پھرتا ہی ونمیں سے ایک
قطب شمالی ہی اور ایک جنوبی انہیں نقطونکے مقابل آسمان کے دو قطب واقع
ہوئے ہیں قطب شمالی کے قریب جُدی کے ثابتہ ہی جسکو عوام قطب تارا کہتے ہیں
چنانچہ شکل اوّل میں ب قطب شمالی اور د قطب جنوبی ہی

## دایرۂ معدل النہار کا بیان

دایرۂ معدل النہار وہ دایرۂ عظیمہ ہی کہ مرکز اُسکا قطبین عالم ہی چنانچہ شکل مذکور میں اج دایرہ معدل النہار کا خط ہی

دنبالہ دار ستاروں کی گردش کا حساب برابر نہیں ملا کسو واسطے کہ اونکا دورہ صدہا سال کا ہی
ونکے مدارات کی طولانی دایرے اسقدر دراز ہیں کہ جسوقت وہ آفتاب سے بہت دور
ہو جاتے ہیں تب نظر نہیں آتے اور جب قریب آتے ہیں آفتاب کی روشنی انسے
روشن ہوتے ہیں کہ ونسے ایک نبالہ نکلا ہوا نظر آتا ہی اور یہہ قمر جو زمین سے متعلق ہی
زمین سے ۲۴۰۰۰۰ میل کے بعد پر ہی اور اسکا قطر ۲۱۷۵ میل ہی اور اسکا دورہ ۲۹ دن اور
۱۲ ساعت کا ہی

## تیسرا بیان دوایر عظیمہ اور صغیرہ کرہ عالم کا

### کرہ عالم مصنوعہ کا بیان

کرہ عالم مصنوعہ اوسکو کہتے ہیں کہ جسپر مقامات ثوابت کے اور نقشے برجونکے اور صورتیں کواکب
کے لکھے رہتے ہیں جیسے کہ آسمان پر فرض کیئے ہیں

### دایرہ عظیمہ کا بیان

دایرہ عظیمہ اوسکو کہتے ہیں کہ وہ سطح کرے کے مرکز پر سے گذرے اور کریکے دو حصے برابر کرے

### دایرہ صغیرہ کا بیان

دایرہ صغیرہ اوسکو کہتے ہیں کہ وہ کرے کے دو حصے برابر نکرے

کرہ زمینی حکمت کاملہ سے بنا کر خالی چھوڑ دینا نہیں ہو سکتا خلقت کا وہاں ہونا لازم ہے
چنانچہ بڑے بڑے دوربینوں سے جب کرۂ قمر کو دیکھے تو اسمیں بڑے بڑے پہاڑ
اور مغاک اور کوہ آتش فشاں وغیرہ کی علامتیں نظر آئیں اسواسطے یقین ہوتا ہے کہ
وہاں مخلوق بھی ہوگی اور ایک جدول سیّارات مذکورہ کی معہ ونکی علامات اور بُعد زمانہ گردش
اور ونکے اقمار وغیرہ کے لکھنے میں آتے اور وہ یہہ ہے

## جدول

| نام سیّارات | علامات | زمانہ گردش سیّارات | | | | | تعداد اقمار | قطر جسم سیّارات بحساب میل | بُعد سیّارات بنسبت آفتاب بحساب میل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | سال | روز | ساعات | دقیقہ | ثانیہ | | | |
| عطارد | | x | ۸۷ | ۲۳ | ۱۵ | ۴۸ | x | ۳۲۰۰ | ۳۷۰۰۰۰۰۰ |
| زہرہ | | x | ۲۲۴ | ۱۶ | ۳۹ | ۱۰ | x | ۷۷۰۰ | ۶۸۰۰۰۰۰۰ |
| زمین | | x | ۳۶۵ | ۵ | ۴۸ | ۴۸ | ۱ | ۷۹۶۰ | ۹۵۰۰۰۰۰۰ |
| مریخ | | x | ۳۲۱ | ۲۳ | ۱۵ | ۴۴ | x | ۴۰۰۰ | ۱۴۴۰۰۰۰۰۰ |
| وسطا | | ۳ | ۱۴۰ | ۵ | x | x | x | | |
| جونو | | ۲ | ۱۳۱ | x | x | x | x | | |
| سیرس | | ۴ | ۲۲۱ | ۱۳ | x | x | x | ۱۶۲ | بنسبت زمین ۲ چند |
| پالس | | ۴ | ۲۰۲۱ | ۱۷ | x | x | x | ۹۶ | تقریباً مثل سیرس |
| مشتری | | ۱۱ | ۳۱۵ | ۱۴ | ۲۷ | ۱۱ | ۴ | ۹۰۰۰۰ | ۴۹۰۰۰۰۰۰۰ |
| زحل | | ۲۹ | ۱۷۴ | ۱ | ۵۱ | ۱۱ | ۷ | ۷۸۰۰۰ | ۹۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| ہرشل یا جارجیم سیڈوس | | ۸۳ | ۱۵۰ | ۸ | x | x | ۶ | ۳۶۰۰۰ | ۱۸۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| نیپتن | | | | | | | | ۵۰۰۰۰ | ۳۲۰۰۰۰۰۰۰۰ |

سیارات مذکورہ کے اور چھٹے سیّارے حکمائے حال نے دریافت
کرکے شریک کیا ہی کہ وہ جملہ بارہ[12] ہیں چنانچہ وہ بارہ[12] سیارات کو معہ ونکے
اقمار کے علی الترتیب لکھتا ہوں عطارد[1] زہرہ[2] زمین[3] معہ یک قمر مریخ[4]
وسطا[5] جونون[6] سیریس[7] پالس[8] مشتری[9] معہ چار قمر زحل[10] معہ حلقہا و
ہفت قمر ہرشل[11] معہ شش قمر نیپتن[12] اور ان تمام سیارات کو آفتاب کے
گرد پھرنے سے نظام شمسی کہتے ہیں اسکو ہیئت فیثاغورسی بھی
کہتے ہیں حال کے حکما کے نزدیک شمس بھی ان تمام ثوابت میں
ایک ثابتہ ہی کہ جسکے گرد وہ تمام سیارات پھرتے ہیں اور
تمام سیارات اسی کے نور سے روشن ہیں اور ہر ثابتہ
ایک ایک شمس ہی جو ہر ہر کے گرد سیارات اور اقمار پھرتے
ہونگے مگر بسبب بہت دوری کے نظر نہیں آتے اور حکما کا قول یہہ بھی ہی
کہ ان تمام ثوابت اور سیارا اور اقمار کے کرونمیں مخلوق کا ہونا ضروری ہی
کسواسطے کہ اللہ تعالے نے کہ جسکی عظمت وشان بہت بڑی ہی اتنے بڑے بڑ

## دوسرا بیان سیّارانکا

سیّارات ون تارونکا نام ہی جو ہمیشہ اپنے دایرۂ طولانی کے مدارات پر آفتاب کے گرد گردش کرتے ہیں اور حکماے قدیم کے موافق زمین مرکز عالم ہی اسکے اطراف یہہ سبعہ سیّارات پھرتے ہیں چنانچہ اس شعر سے ونکے نام ظاہر ہیں **بیت** قمرست وعطارد وزہرہ ہا شمس و مریخ مشتری و زحل ہا اور اسکو بیت بطلیموسی کہتے ہیں اور حکماے حال نے شمس کو مرکز حرکت سیّارات کا فرض کر کے تمام سیّارات کو اسکے گرد پھرتے ہوے دلایل سے ثابت کیئے ہیں اور حکماے قدیم کے دلایل کو حکماے حال نے بہ دلایل ساطع رد کر دیا ہی اور ان ساتوں سیّاروں سے شمس قمر کو علیحدہ کر کے بجاے شمس کے زمین کو ایک سیّارہ فرض کئے ہیں یہہ زمین معہ اپنی قمر کے آفتاب کے گرد ایک دورہ تمام سال میں کرتی ہی اور قمر زمین کے گرد ۲۹ روز کسے زیادہ میں پھر جاتا ہی اور سواے ون

| | | | |
|---|---|---|---|
| الطاؤس جدید<br>للوع | هما<br>لہع | ثمن مجیب اقلیدس<br>سللو | الصلیب جنوبی جدید<br>لے |
| حجرہ نقشہ کشیدن<br>ع | آلہ نقشہ کشیدن<br>سط | الحوت ذو السیف جدید<br>موہ | سفینہ قدیم<br>للوس |
| الحوت ذو الجناح جدید<br>سط | نیجراوک یعنی بلوط<br>ذع | قیطس قدیم<br>مولو | النہر قدیم<br>للوم |
| الجبار قدیم<br>مو | کرکدن جدید<br>لہس | الققنس جدید<br>غ | ساعت نما یعنی گھڑیال<br>یع |
| الشبکہ الشبکیہ المعینی جدید<br>ب | مار آبی<br>ع | قاز امریکہ<br>لوم | کوہ مانند میز<br>س |
| آتشدان کیمیا<br>للوع | عصای بادشاہ<br>سط | ارنب یعنی خرگوش قدیم<br>لوع | حمام النوح جدید<br>ع |
| الکاس قدیم<br>لہس | الغراب قدیم<br>لوہ | کلب الاصغر قدیم<br>للوع | الشجاع قدیم<br>معہ |
| اسطرلاب جدید<br>لہللو | کلان بین<br>ح | حوت جنوبی قدیم<br>للوع | کارخانہ سنگتراشی<br>یع |
| کلب اکبر قدیم<br>لہس | قطب نما جدید<br>لہم | آلہ ہواکش<br>سط | |

## اسماء شمالی

للوب اصورت

سه

### ال سما للوب

| | | | |
|---|---|---|---|
| الدب اصغر درین شکل قطب تارہ ست قدیم | الدب اکبر قدیم | دل جبارلس | تنین قدیم |
| للوب | هوب | سلے | ب |
| الدجاجہ قدیم | کرفشہ یعنے چھپکلی جدید | کوہ منانس | الحیۃ قدیم |
| لہب | ع | لہع | للوب |
| الحوا قدیم | گاو بادشاہ | سپیر بادشاہ | قیقاوس قدیم |
| للوهو | هه | هلے | هب |
| ذات الکرسی قدیم | برساوس راس الغول قدیم | شتر گاو جدید | ممسک العنان قدیم |
| هص | لوص | هص | ب |
| پلنگ جدید | اکلیل شمالی یعنے الفکۃ قدیم | الجاثی علی رکبتیہ قدیم | الشلشاق قدیم |
| للوللو | لہع | | هع |
| الثعلب یعنے روباہ جدید | عقاب قدیم | قطعہ فرس قدیم | اسد اصغر جدید |
| هوب | لہهو | ع | سص |

| شمالی قدیم | جنوبی قدیم |
| --- | --- |
| لے صورت | لے صورت |
| سہ | سہ |
| عمال ثابتہ | اہماعب ثابتہ |

| حمل | ثور | میزان | عقرب |
| --- | --- | --- | --- |
| یب | ماله للو | له | للوعب |

| جوزا | سرطان | قوس | جدی |
| --- | --- | --- | --- |
| مب | یب | لوب | له |

| اسد | سنبله | دلو | حوت |
| --- | --- | --- | --- |
| صلوب | ماعب | ماهلے | ماعب |

## اسماء صورت ہاء شمالی وجنوبی معہ شمار ثوابت

لہ صورت

سہ

ای الماله ثابتہ

| شمالی | جنوبی |
| --- | --- |
| للوب صورت | مو للع صورت |
| سہ | سہ |
| السما للوب | المو ب |

جو منسوب ہی اون کواکب کے قطعے کے حدود کو خطوط کھینچنے سے وہی
شکل پیدا ہوتی ہو یہہ بات غیر ممکن ہی اون کواکب کے قطعوں کے
نام علحدہ علحدہ یاد رکھنے کے واسطے مقرر کیئے ہیں اور تمام آسمان پر
۳۴۴۷ کوکب قدر اول سے قدر ہفتم تک کے شمار میں
آئے ہیں

نب صورت
سہ
ملی الماہو للو ثابتہ

| ثوابت اشکال منطقۃ البروج | ثوابت اشکال شمالی و جنوبی |
|---|---|
| یب صورت | لہ صورت |
| سہ | سہ |
| بماءیو ثابتہ | ای الماء لہ ص ثابتہ |

اسماء صورت ہاء منطقۃ البروج معہ شمار ثوابت

یب صورت
سہ
بماءیو ثابتہ

کے گرد پھرتے ہیں اور سحابیہ وہ ہیں جو بہت باریک مانند کہکشان

وغیرہ کے نظر آتے ہیں اور ذنب دار وہ ہیں جو سا لہائے

دراز میں نظر آتے ہیں اور یہہ بھی قسم سیارات سے ہیں

پس ان تمام ثوابت کے معلومات اور حساب کے

لیئے آسمان کے قطعات استادانِ قدیم ۴۲ صورتوں پر

مقرر کیئے ہیں اور ہر ایک کا نام رکھے تھے اور حال کے استادوں نے

وِن ہی قطعات کے درمیان اور قطعات بھی فرض کر کے

ون کے نام مقرر کیئے ہیں و دجملہ ۹۲ صورتیں ہوتی ہیں

اِن صورتوں کے فرض کرنے سے حاصل یہہ ہی کہ تمام

آسمان کا حساب حدود اشکال سے معلوم ہوتا ہی

جیسا کہ زمین کے کرہ کا جھاڑہ صوبجات اور ملکوں اور

دریا وغیرہ سے معلوم ہوتا ہی مگر یہہ گمان نہ کیا چاہیئے

ہر ہر قطعے کا نام جو کسو حیوان یا انسان وغیرہ کے نام سے

اب ہم بعضے مسایل ضروریہ علم ہیئت وغیرہ کے مبتدیوں کے معلومات کے واسطے اِس کتاب میں داخل کرتے ہیں

## اوّل بیان ثوابت کا

آسمان کے تارے جو ہمکو آنکھہ سے نظر آتے ہیں وہ پانچ قسم کے ہیں ایک ثوابت دوسرے سیارے تیسرے اقمار چوتھے سحابیہ پانچویں دنبالہ دار

پس ثوابت وہ ہیں جو اپنی جاے پر قایم ہیں ونکو شموس بھی کہتے ہیں کہ واسطے کہ وہ ثوابت اپنی ذات سے روشن ہیں اور وُہ بالفعل جو نظر آتے ہیں ایک سے سات قدر تک مقرر کئے اور قدر سے مراد ونکی باہم کلانی خوردی کی ہے یعنے اول قدر کے ثوابت سے دوسری قدر کے چھوٹے نظر آتے ہیں اور دوسری قدر سے تیسری قدر کے چھوٹے ہیں علی ہذالقیاس چوتھے اور پانچویں وغیرہ اور سیّارات وہ ہیں جو ہمارے آفتاب کے گرد پھرتے ہیں اور اقمار وہ ہیں جو سیّارات

لیا جایگا اسواسطے ثابت ہوا کہ ملسوط کا کلیہ سطح مایلہ سے علاقہ رکھتا ہی اور اسکی

قوت کا فایدہ دریافت کرنیکے واسطے پیچونکے درمیان کے ابعاد اور بیرم کی درازي معلوم

کرکے حساب کرنا اور جسقدر ملسوط کے پیچ نزدیک ہونگے اسیقدر اتار چڑہاو س ي کے قطعے کا

سہل ہوگا مثلاً تفاوت ملسوط کے پیچونکا نصف نصف انچ ہو اور بیرم کا طول ۷ فیت کا ہو

تو بیرم کے طول کو نصف قطر ایک دایرے کا فرض کرکے ۶ میں ضرب دینا حاصل تمام محیط

دایرہ ہوتا ہی یعنے ۷ کو ۶ میں ضرب دینے سے ۴۲ فیت ہوئے اور ازروے انچوں کے

۵۰۴ انچ ہوئے اور انکے نصف انچ ۱۰۰۸ ہوئے پس اسصورت میں ایک سیر کا وزن بیرم پر ملسوط

پرکے ۱۰۰۸ سیر کو معادل ہوگا کہ یہہ بہت فایدہ ہی

ی

ف

شکل ہشتم لولب

سطح مایلہ

یہہ چھے آلات جر ثقیل کے ہیں انہي چھے آلونکي ترکیب سے ہزاروں قسم کے آلات

نکالے ہیں چنانچہ آلات نجاري اور آہنگري اور گھڑیال سازي وغیرہ

ومعادل ہوتی اُس جسم مصمت کی قوت مقاومت سے جو اسفین کے بازوؤں پر عمل کرتی ہے

کیونکہ مطابق کلیہ سطح مائلہ کہ وس جو تمام ضخامت اسفین کی ہے وہ اونکی بلندی یا درازی سے

یا نصف ضخامت وی کی ایک بازو سے یعنے د ف سے جیسی نسبت رکھتی ہے ویسی نسبت

قوت کی قوت مقاومت کے ساتھہ ہوگی

اسفین
اسفین
ا ع س
شکل ششم
جسم مصمت
ف

اِس قسم میں چاقو اور رادبیاں اور تیشہ وغیرہ داخل ہیں

## چھٹا آلہ لولب کا

مثل شکل ہفتم کے ا ب لولب یعنے ملسوٹ ہی اور د ف ایک بیرم ہی جسکے سبب

سے س ی کا قطعہ ملسوٹ پر چڑہتا اترتا ہی لولب کو ملسوٹ نر کہتے ہیں اور اُس س ی کے قطعے

میں موافق جسم ملسوٹ نر کے سوراخ ہی اُسمیں ملسوط کے واسطے پیچ کندہ کیئے

ہیں اسواسطے اسکو ملسوٹ مادہ کہتے ہیں اور یہہ ملسوٹ نر حقیقت میں سطح مائلہ ہے

کسواسطے کہ اگر ایک کاغذ بطور سطح مائلہ کے کتر کے ایک استوانے پر لپیٹیں تو مانند ملسوٹ کے

## چوتھا آلہ سطح مایلہ کا

اسکی شکل مانند شکل پنجم کے ہی جتنا طول سطح مایلہ کا ارتفاع عمود سے زیادہ ہو وتنا فایدہ قوت
میں حاصل ہوگا فرض کرو اب ایک سطح مستوی ہی اور اسپر دوسری سطح س د کی
اس کے عمود کے سبب سے مایلہ ہی اور ی ایک قطعہ استوانہ ہی کہ جسکو سطح س د پر کھینچتے
ہیں پس اگر طول سطح د س کا عمود ب اس سے ۳ چند ہی تو استوانہ ی کا اسکے وزن کے
ثلث کے برابر کی قوت سے معادل ہوگا مگر اسکے کھینچنے کے واسطے فرسودگی کے سبب سے
کچھ ثلث سے زیادہ قوت ہونا

سطح مایلہ
س
ی
شکل پنجم
ب
ا

## پانچواں آلہ اسفین کا

یہہ آلہ مانند شکل ششم کے ہی یہہ اسفین مرکب ہی دو سطح مایلہ سے اور اب س د اسکا قاعدہ
ہی جہاں قوت عمل کرتی ہی اور د ف اور س ف اسکے بازوؤں کی درازی ہی پس جب
قوت قاعدہ اسفین پر عمل کرتی ہی کہ تا وہ اسفین کسی مصمت چیز میں در آوے

رسن چرخی پر سے گذری ہے متصل ہیں اور باہم معادل ہیں اور یہہ معمولی ترازو کی مانند ہے کہ جب یہہ چڑہائی ہوئی نہو اور اپنے محور پر بدون پھرنے محور کے پھرے تب قوت کو اندہ دیتی ہے مثل شکل چہارم کے س ب چرخی ہے اور س تکیہ گاہ ہے اور ب کی قوت ط کی جائے پر عمل کرنے سے دوچند وزن د کو معادل ہوگی کسواسطے اس شکل میں ب کا بُعد س کی تکیہ گاہ سے دوچند ہے بہ نسبت شکل سیوم کے اور یہہ ظاہر ہے کہ جب تمام رسن ی و ب کی ب کی قوت سے ط پر کھچی تب د کا وزن اُٹھیگا اُس قوت سے جو وزن کے نصف ہو اسیطرح تین تین چار چار پانچ پانچ وغیرہ بکرے یعنے چرخیاں لگاکر وزن اُٹھاتے ہیں پس جتنی چرخیاں زیادہ کرتے جاویں اتنی چند قوت کم ہوتی جاویگی مگر فرسودگی رسن کی اسکے حساب میں مجرا دیا



اور ان چرخیونکا باہم ترکیب دینا کئی قسم پر ہوتا ہے بعضے متحد المرکز ہوتی ہیں اور بعضے غیر متحد المرکز

ہ سیر کے وزن کو جو ڈ کی جائے پڑہی معادل ہوگی اور اسیطرح کا آلہ اکثر باولی کے

منہہ پر ڈول کھینچنے کے واسطے لگاتے ہیں مگر محور ایک حد معین پر ضخیم ہونا تا وزن کا متحمل

ہو اور اگر چرخ پر دستے لگاویں تو وہ بجائے بیرم کے ہوکر اور کم قوت سے ثقل کو

اُٹھائیگا اور اسکی ترکیب سے اور بھی آلات بنائے ہیں

## تیسرا آلہ بکرہ یعنے چرخی کا

یہہ آلہ حقیقتاً متعلق ہی بیرم سے اور یہہ ایک مدور چرخی ہی چوبی یا آہنی مثل شکل سیوم کے

اب کی چرخی ایک جا چرتھی ہوئی ہی اور اسکا کلیہ بیرم سے ظاہر ہی خط ا ب

بجائے بیرم کے ہی اور س حلقِ وسط میں تکیہ گاہ ہی کہ جسکی طرفین اس او

ب س دونوں متساوی ہیں اسواسطے دو ثقالی ہموزن مانند ف اور ش کے ایک

س ب کے ساتھ ہی وہی نسبت قوت کو ثقل کے ساتھ ہوگی مثلاً فرض کریں

ا س سے س ب دس چند دراز ہی اسصورت میں آ کی جاے پر اگر چالیس

سیر کا ثقل رکھیں تو ب کی جاے پر ۴ سیر کی قوت ضرور ہوگی کسواسطے

۴ عشر ۴۰ کا ہی جو نسبت ثقل اور قوت میں ہی



اُس بیرم کے اقسام سے کئی آلات مستخرج ہوئے ہیں مانند قینچی اور سنداسی

اور غیرہ اور گلگیر وغیرہ

## دوسرا آلہ چرخ و محور کا

ک و محور ہی اور اب چرخ ہی پس جو نسبت قطرین میں چرخ و محور کی

ہوگی وہی نسبت قوت کو ثقل کے ساتھ ہوگی اگر قطر دایرہ اب ۸ چند قطر دایرہ

محور ک و کے ہووے تو اسصورت میں ایک سیر کی قوت ب کی جاے پر

اول بیرم دویم چرخ و محور سیوم بکرہ یعنے چرخی چہارم سطح مایلہ پنجم اسفین یعنے پچر ششم لولب یعنے ملسوٹا ان آلات کا بیان علحدہ علحدہ مختصر کرتا ہوں

## بیرم کا بیان

بیرم ایک آلہ ہی دراز چوب سخت کا یا لوہے کا جو وزن اُٹھانیکے کام پر آتا ہی اور وہ حرکت کرتا ہی ایک نقطۂ ساکن پر کہ جسکو مرکزِ حرکت یعنے تکیہ گاہ کہتے ہیں اور یہہ بیرم تین قسم پر ہی ایک کا تکیہ گاہ حاق وسط میں ہوتا ہی جو اُسمیں دونوں طرف قوت برابر ہوتی ہی اس سبب اِسمیں کچھہ فایدہ قوت کو نہیں چنانچہ ترازو وغیرہ اِسی سے علاقہ رکھتے ہیں اور دوسرا بیرم کہ جسکا تکیہ گاہ ایک طرف پر اور قوت دوسری طرف پر ہوتی ہی اور ثقل دونو نکے درمیان رہتا ہی چنانچہ دروازیکے پٹ اور سیڑیاں وغیرہ اِسمیں ہیں اور تیسرا بیرم وہ ہی کہ اُسکا مرکز تکیہ گاہ درمیان آلہ کے رہتا ہی لیکن طرفین آلے کم و زیادہ ہوتے ہیں مثل شکل اول کے اب بیرم ہی اور س تکیہ گاہ ہی اور اس کا قطعہ س ب کے قطعے سے چھوٹا ہی اگر آ کی جائے پر ایک ثقل رکھیں اور ب کی جائے پر قوت لگادیں تو آ ط کی جائے پر آئیگا اور ب ع کی جائے پر آئیگا اِسصورت میں جو نسبت اس کو

یہہ جرثقیلی قوت جسم کی حرکت کی روانی سے علاقہ رکھتی ہی اور بسبب روانی کے

چھوتے بڑے جسم کی قوت حرکت برابر ہو جاتی ہی اور روانی اُسکو کہتے ہیں کہ

ایک جسم متحرک جو مسافت طی کرتا ہی ایک زمانہ میں اگر دو جسم خورد وکلاں کہ

ایک کا وزن دو سیر کا ہو اور دوسریکا وزن تین سیر ہو یہہ دونوں ایک ساعت

میں ایک ہی جائے سے نکلیں مثلاً چھوتا چھے گز کی مسافت کیا ہو اور دوسرا چار گز کی

مسافت کیا ہو پس اسصورت میں ٦ اور ۴ دنکی روانی ہوئی پس اگر ٢ کو

جو چھوتے کا وزن ہی ٦ میں جو اُسکی روانی ہی ضرب دیویں ١٢ ہوتے

ہیں جو یہہ قوت حرکت اُسکی ہی اور اسیطرح پر ٣ کو جو بڑے جسم کا

وزن ہی ۴ میں جو اُسکی روانی ہی ضرب دیویں ١٢ ہوتے ہیں یہہ اُسکی قوت

حرکت ہی یہہ دونوں قوتیں متساوی ہوئے اگرچہ مختلف الوزن تھے اُسکو

قوت جرثقیلی کہتے ہیں

## بیان اُصول آلات جرثقیل کا

اصول آلات جرثقیل کے چھے ہیں کہ جن سے قوت جرثقیلی ظاہر ہوتی ہی

ہیولا کو ساکن کہتے ہیں مثلاً کسو جسم کو جب تک کوئی حرکت نہ دیگا
تب یہہ حالتِ سکون میں رہیگا اِس صورت میں لازم آتا ہی کہ اگر کسو جسم کو
حرکت دیویں تو وہ ہمیشہ حرکت میں ہی رہتا لیکن بسبب چند موانع کے
وہ ساکن ہوجاتا ہی مثلاً ایک گولے کو ایک صاف سطح پر حرکت دیویں
تو وہ حرکت میں آجاگیا مگر بسبب اُسکی فرسودگی کے حرکت کم ہوتے ہوتے
وہ قایم ہوجاگیا اور اسیطرح سے کسو جسم کو ہوا میں حرکت دے دیویں تو
اُسکی بھی حرکت بسبب رکاؤ ہوا کے کم ہوتے ہوتے وہ جسم گر پڑیگا اِس لیئے ثابت ہی
کہ ہر جسم ساکن ہی لیکن بسبب قوتِ حرکت محرک کے وہ حرکت میں آتا ہی اسی قوت
محرکہ سے سیّارات اور اقمار وغیرہ ہمیشہ پھرتے ہیں لیکن اِنکا مداومی پھرنا بسبب
دو قوتوں کے ہی ایک قوّتِ محرکہ اور ایک قوتِ جاذبہ قوتِ محرکہ ہر جسم کو خطِ
مستقیم پر حرکت دیتی ہی اور قوتِ جاذبہ اُسکو خطِ مستقیم سے کھینچکر خطِ منحنی پر لاتی
ہی اسو اسطے اقمار اطراف سیّارات کے اور سیّارات اطراف شموس کے دایرہ پر پھرتے ہیں

## قوّتِ جرثقیلی کا بیان

کہ تمام اجسامِ ثقیلہ زمین پر گرتے ہیں کسواسطے کہ زمین جسم کلاں ایسي ہی کہ جس سے اجسام

اُسکے اوپر ہیں ون سبکو اپني کشش سے باہر نہیں جانے دیتي مثلاً ایک پتھر اپنے ہاتھہ سے

اوپر وار پھیکیں تو وہ بسبب قوت پھیکنے والے کے چند دور اوپر جائیگا اور جب زمین کا

جاذبہ اُسپر غالب آتا ہی تو وہ پھر زمین پر آجاتا ہی اور اسي قوّت کے سبب سے تمام

اجسام زمین کے مرکز کي طرف میل کرتے ہیں

## مرکز ثقل کا بیان

مرکز ثقل ہر جسم میں ایک نقطہ ہی کہ جسپر تمام وزن اُس جسم کا جمع ہوتا ہی اگر اُس جسم کو

اُس نقطے پر اُٹھاویں تو وہ ساکن رہیگا اور سوا اِس نقطے کے کسواور نقطے پر اُٹھاویں تو

وہ گرنیکا میل کریگا اور وہ جسم کسو شکل پر ہو اُسمیں یہہ نقطہ ہوتا ہی اور مرکز

ثقل کا نقطہ جتنا قاعدۂ جسم کے نزدیک ہوگا وہ جسم بہت قایم رہیگا

## حرکت کا بیان

ہر جسم سکون میں ہی لیکن جب کوئي اُسکو حرکت دیتا ہی تو وہ حرکت میں آجاتا

ہی اور اُس حرکت کا اگر کوئي مانع ہو جاوے تو وہ ساکن ہو جائیگا اِسواسطے

ملاویں تو چاندی تمام گھل جائیگی اور سونا تہ نشین ہوجائیگا جو اس دورتی کے

مرکب ہیں ۲/۱۱۵۲۰ جز سونیکے موجود ہیں

## کشش کا بیان

کشش کہ جسکو جاذبہ کہتے ہیں وہ دو قسم پر ہی ایک کشش انجماد اور دوسری کشش ثقل

کشش انجماد وہ چیز ہی کہ تمام اجسام کے اجزا باہم اُسی قوت سے ملے ہوئے رہتے ہیں

اور ایک کے طرف ایک میلان رکھتے ہیں اِس سبب سے اِنمیں انفصال نہیں ہوتا

اتصال رہتا ہی اور جب اس قوتِ کشش پر کوئی دوسری قوت غالب آتی ہی

تو اُسکے اجزا علیحدہ ہوجاتے ہیں مثلاً چاقو کی قوت قلم کے اجزا پر جب غالب آتی ہی

تو اُس قلم کے اجزا علیحدہ ہوجاتے ہیں اور وہ تراش پاجاتا ہی علی ہذا القیاس جسم کے

ہر ہر جز میں کشش انجماد موجود ہی اسکے بہت سی مثالیں اس علم کے مبسوط کتب میں

لکھے ہوئے ہیں

## کشش ثقل کا بیان

کشش ثقل وہ قوت ہی کہ اجسام بعینہ باہم تجاذب رکھتے ہیں اور یہ امر ظاہر ہی

اب ہم ہندیونکے معلومات کے لیئے مختصر بیان علم جر ثقیل کا کرتے ہیں اور اسکی مفصّل کیفیت مبسوط کتب میں لکھی ہوئی ہی

علم جر ثقیل ایک علم ہی کہ اُسکے معلومات سے ایسے آلات تیار کرتے ہیں کہ انکی استعانت سے انسان بہ نسبت اپنی قوت کے ہزار ہا چند جسم کو اُٹھا سکتا ہی اور اس علم میں اوّل بحث ہیولا کی اور کشش اور قوّت وغیرہ قدرتی کی ہی

## ہیولا کا بیان

ہیولا وہ چیز ہی کہ جتنی چیزیں جو محسوس ہوتی ہیں خواہ بنظر خواہ بہ لمس تمام اُسکے اجزا سے بنے ہیں اور وہ قابل قسمت غیر متناہی ہیں اور اِسکو زبانِ عربی میں اصل اور مادّہ کہتے ہیں اور اسکے دلایل میں حکما کا بہت اختلاف ہی اور اسکا بیان بہت طول ہی اور اِس ہیولا کے اجزا اتنے باریک ہیں کہ وہ قابل نظر نہیں باوجود اِس خوردی کے وہ اجزا منقسم پا جاتے ہیں چنانچہ ایک مثال اُسکی دی جاتی ہی کہ اگر ۵۲۰۱۱ رتی چاندی میں دو رتی سونا ملا کر گلاویں تو لا محالہ اُس سونیکے اجزا تمام چاندی کے اجزا میں متساوی ملجائینگے اگر اس مرکب سے دو رتی لیکر شوریکے تیزاب میں

ضرب دینا حاصل جسم موشور بات ہی خواہ قاعدہ مثلثی ہو یا مربعی ہو یا مجسمی ہو اور اگر قاعدہ مدوّر یعنے دایرہ ہی تو مساحت دایرہ قاعدہ کی کرکے ارتفاع میں ضرب دینا حاصل مطلوب ہی

## مساحت جسم ہرم

ہرمونکی مساحت کا یہہ قاعدہ ہی کہ مساحت سطح قاعدہ کو ثلث ارتفاع میں ضرب دینا مثلاً مساحت سطح قاعدہ ۱۰ درعہ ہی اور اسکا ارتفاع ۶ درجہ ہی پس اسکے ثلث کو جو ۲ ہی ۱۰ میں ضرب دینا حاصل ۲۰ ہونگے جو مساحت ہرم ہی خواہ وہ مخروط مستدیر ہو یا مضلعی ہو

## مساحت جسم کرہ

کرہ کی مساحت کا یہہ قاعدہ ہی کہ سالم قطر کو سالم محیط میں یعنے دایرہ عظیمہ میں ضرب دینا حاصل مساحت سطح کرہ ہوگی بعدہ ثلث مساحت سطح کرہ کو اسکے نصف قطر میں ضرب دینا جو مساحت جسم کرہ حاصل ہوگی

## معلوم ہو

اسکے سوا جتنے اجسام غیر صحیح یا صحیح ہیں اونمیں یہہ ہی اشکال پائی اور ہرم اور کرہ کے پائے جاٗینگے اسکو دریافت کرکے ہر جسم کی مساحت کرنا اور اسکا مفصل بیان مبسوط کتب میں لکھا ہوا ہی اس مختصر میں اتنا ہی کافی ہی

## مساحت اجسام کا بیان

ہر جسم میں طول و عرض و عمق ہی ان تینونکو باہم ضرب دینا حاصل مساحت جسم ہی

## مساحت مکعب کا بیان

ضلع مکعب کا مقدار معلوم کرنا اول اُسکو مربع کرنا جو وہ سطح قاعدہ مکعب ہے پھر اُسکو اُسی مقدار میں

ضرب دینا جو ارتفاع مکعب ہی مثلاً ضلع مکعب ۵ ہی اسکا مربع ۲۵ ہوا جو سطح قاعدہ ہی اسکو

پھر ۵ میں ضرب دیئے حاصل ۱۲۵ ہوئے کہ یہہ جملہ جسم مکعب ہی

مکعب

## مساحت پاخہ کا بیان

پاخہ کی سطح قاعدہ کو خواہ وہ مربع ہو یا مستطیل ہو بقاعدہ سطوح مساحت کرنا اور سطح قاعدہ کو

اُسکے ارتفاع میں ضرب دینا مثلاً قاعدہ پاخہ مربع ہی اُسکا ضلعہ ۴ ہی پس اسکا مربع ۱۶

ہوا جو سطح قاعدہ ہی اسکو ارتفاع پاخہ میں جو ۵ ہی ضرب دیئے حاصل ۸۰ ہوئے جو یہہ

مساحت جسم پاخہ ہی

پاخہ

## مساحت جسم موشورات

مساحت جسم موشورات کا وہ ہی قاعدہ ہی جو پاخہ کا طریق ہی مساحت سطح قاعدہ کو ارتفاع میں

مثلث حاد الزاویہ میں ارتفاع ۶ درجہ ہی اور اُسکا قاعدہ ۵ درجہ پس قاعدہ کو جو ۵ ہی نصف ارتفاع

میں جو ۳ ہی ضرب دیئے حاصل ۱۵ ہوئے جو مساحت مثلث حاد الزوایا ہی اور مثلث منفرجہ الزاویہ میں ارتفاع

ہی اسکے نصف کو جو ۴ ہی سالم قاعدہ میں جو ۱۰ ہی ضرب دیئے جو چالیس ہوئے یہہ مساحت مثلث منفرجہ الزاویہ ہی

## مساحت مخمس اور مسدس وغیرہ اشکال مستقیمۃ الاضلاع کا بیان

جتنے سطوح مخمس اور مسدس اور مسبع وغیرہ کے ہیں خواہ وہ صحیح ہوں یا غیر صحیح ہوں اونمیں مثلثات پیدا

کرکے ہر ہر مثلث کی مساحت بقاعدہ صدر کرنا اور ونکے مجموعہ کو مساحت سطح سمجھنا مثل شکل چہل و ششم ۴۶



کہ مخمس ہی ونمیں پانچ مثلث خطوط کے کھینچنے سے ظاہر

ہوئے ہر مثلث کو بقاعدہ صدر معلوم کرکے جملہ کو

مساحت اُس سطح کی جاننا علی ہذا القیاس جمیع سطوح منحرفہ اور معین اور مخمس وغیرہ کو بھی قیاس پر مساحت کرنا

## مساحت دایرہ کا بیان

دایرہ کی مساحت کا یہہ قاعدہ ہی کہ نصف محیط کو نصف قطر میں ضرب دینا مثلاً محیط ۲۲

درعہ اور قطر ۷ درعہ ہی تو ۱۱ کو جو نصف محیط ہی $3\frac{1}{2}$ جو نصف قطر ہی ضرب دیئے

حاصل $38\frac{1}{2}$ درعہ مساحت دایرہ ہوگی اور یاد رکھو کہ ہر دایرہ کے قطر و محیط میں $3\frac{1}{7}$ کی ہوتی ہی

مستطیل کی مساحت کے لیئے ضلع اقصر کے یعنے عرض مقدار کو ضلع اطول کے مقدار میں یعنے طول میں ضرب دینا حاصل مطلوب ہی مثلاً عرض مستطیل ۲ ہی اور طول مستطیل ۴ ہی جسکا حاصل ضرب ۸ ہوا یہہ مساحت مستطیل ہی

مستطیل

## مثلث قایمۃ الزاویہ کی مساحت

مثلث قایمۃ الزاویہ کے ضلعین قایمہ ہوتے ہیں اُسکی مساحت کا قاعدہ یہہ ہی کہ ایک ضلعین کو سالم دوسریکے نصف میں ضرب دینا مثلاً ایک ضلع کا مقدار دس درعہ اور دوسریکا آٹھہ درعہ ہی بس دس کو چار میں جو دوسریکا نصف ہی ضرب دیئے حاصل چالیس ہوئے جو یہہ مساحت مثلث کی اور معمول ہی کہ مثلث ذوار بعہ اضلاع کی نصف ہوتی ہی اسواسطے کہ ایک ضلع کو دوسریکے نصف میں ضرب دیتے ہیں

مثلث قایمۃ الزاویہ

## مثلثات حادۃ الزوایا اور منفرجۃ الزاویہ کی مساحت کا بیان

مثلث قایمۃ الزاویہ کے سوا جتنے مثلثات ہیں ون سب کی مساحت اسی مثلث قایمۃ الزاویہ سے ہوتی ہی اسکا قاعدہ یہی کہ ون مثلثات کا اول ارتفاع معلوم کرنا بعدہ اُس نصف ارتفاع کو سالم قاعدہ مثلث میں ضرب دینا مثل اشکال

اشکال چہل و پنجم مثلثات

ارتفاع

ارتفاع

۴۵
چہل و پنجم

جزو کو بہر کہتے ہیں اور اسکے سولویں جزو کو نار کہتے ہیں اور زمین کی پیمائش میں جو درعہ ہی اسکے چوبیس ۲۴ حصے کیئے ہیں اور اسکے ہر حصّے کو طسو کہتے ہیں اور اسکے چوبیسویں حصّہ کو طسوانسی کہتے ہیں اور یہہ دونوں درعہ اہل ہند کے استعمال میں ہیں جو اب مروج ہیں اور اہل فرنگ اپنے واحد معنی کو یعنے درعہ کو تین پر تقسیم کیا ہی اور ہر ایک کو فوت کہتے ہیں اور ہر فوت کے بارا ۱۲ حصے ہیں کہ اُسکو انچہ کہتے ہیں پس جملہ درعہ کے ۳۶ انچہ اور تین فوت ہوتے ہیں

## ضرب درعہ اور اجزای درعہ کا بیان

اگر درعہ کو درعہ میں ضرب دیویں تو حاصل درعہ ہوتا ہی اور اگر درعہ اسکے اجزا میں ہیں ضرب دیویں تو حاصل اجزای درعہ ہوتے ہیں اور اگر گرہ کو گرہ میں ضرب دیویں تو حاصل بہر ہوتا ہی اور اگر طسو کو طسو میں ضرب دیویں تو طسوانسی حاصل ہوتے ہیں اور اگر انچہ کو انچہ میں ضرب دیویں تو وہ اجزا سالم درعہ کے بارا سو چہتر واں ۱۲۹۶ حصہ ہوتا ہی اور یہہ بات حساب دان کو ظاہر ہی

## مربّع کی مساحت

مربع کی مساحت کا یہہ قاعدہ ہی کہ اُسکے ایک ضلع کو دوسرے ضلع میں ضرب دینا جو مربع میں مقدار دونوں ضلعوں کا برابر ہوتا ہی مثلاً ضلع مربع چار ہی اُسکو چار میں ضرب دینے سے سولا ہوتے ہیں

مربع

## مستطیل کی مساحت

دیکھہ کر دریافت کرنے سے ونکے جسم کی ترکیب معلوم ہو جاتی ہی اور باخہ اور موشورات اور

ہرم کے محور قاعدہ کی سطح پر قایمہ ہیں تو ونکو قایمہ کہتے ہیں اور اگر مایلہ ہیں تو ونکو مایلہ کہتے ہیں

مثل اشکال چہل و چہارم ۴۴

مخروط مایلہ
استوانہ مایلہ
اشکال چہل و چہارم
مخروط قایمہ
استوانہ قایمہ

## بیان

یہہ تعریفات جو اشکال ہندسی کے ہیں انکو خوب اپنے ذہن میں رکھنا اور اشکال کو تصور میں

جما رکھنا ہندسی کتابوں میں بعد تعریفات اشکال کے دلایل ہندسی اور اعمال ہندسی کا بیان

رہتا ہی بدل تبدیل سطوح اور تقسیم سطوح اور قواعد ترکیب سطوح وغیرہ کے کہ وہ سب کتب

مبسوطہ میں لکھے ہوئے ہیں ہمنے یہاں فقط مبتدیونکے معلومات موافق اُسکے اشکال کا بیان کردیا کہ تا طبیعت

ونکی واقف ان اشکال سے بھی رہے اور حاصل اس علم کا مساحت سطوح اور اجسام ہی تھوڑا سا بیان اُسکا بھی کرتے ہیں

## مساحت کا بیان

ہر سطح کو یا جسم کو ایک واحد معین سے ناپنا اُسکو مساحت کہتے ہیں اور یہہ پیمایش درعہ سے اور اجزاے درعہ سے

ہوتی ہی یا جریب کی پیمایش میں جو درعہ ہوتا ہی اُسکے سولہ جز ہیں اُسکو گرہ کہتے ہیں اور گرہ کے سولہویں

اگر قاعدہ میں مثلث ہوں تو اونکو موشور مثلثی کہتے ہیں اور اگر قاعدہ میں مخمس ہیں تو موشور

مخمسی کہتے ہیں علی ہذا القیاس اور اگر قاعدہ میں دایرہ ہیں اُسکو موشور مدور اور استوانہ کہتے ہیں

مثل اشکال چہل و دویم ۴۲

اشکال چہل و دوم

موشور مثلثی

موشور مربعی

موشور مخمسی

موشور مدور

اور استوانہ کے سطح قاعدہ میں کے مرکزین میں جو خط واصل ہی اُسکو محور کہتے ہیں

## ہرم کا بیان

ہرم اُسکو کہتے ہیں کہ قاعدہ سے شروع ہو کر ایک نقطہ پر تمام ہووے اور اُس نقطہ کو راس ہرم کہتے ہیں اور یہہ

ہرم اقسام پر ہی اگر قاعدہ اُسکا دایرہ ہی اور جسم مستدیر ہی اور ایک نقطہ پر تمام ہوا ہی اُسکو

مخروط کہتے ہیں اور اگر قاعدہ مثلثی مربعی مخمسی وغیرہ ہی اُسکو ہرم مثلثی اور ہرم مربعی اور ہرم مخمسی وغیرہ

کہتے ہیں مثل اشکال چہل و سیوم ۴۳

اشکال چہل و سیوم

ہرم مستدیر یا مخروط

ہرم مثلثی

ہرم مربعی

ہرم مخمسی

## معلوم ہو

ان اجسام کے سوائے اور بہت سے اجسام غیر صحیح ہیں کہ وہ انہیں اجسام مذکور سے مرکب ہوتے ہیں اور انکو

کرہ اُس جسم کو کہتے ہیں کہ اُسکو ایک سطح مستدیر ایسی احاطہ کریں کہ اگر مرکز سے محیط تک خطوط
غیر متناہی کھیچیں وہ باہم برابر ہوں مثل شکل چہل ام[40]

شکل چہل ام کرہ

## محور کرہ کا بیان

قطر کرہ کو اجسام میں محور کہتے ہیں کہ تمام جسم کرہ اُسکی اطراف پھرتا ہی

## اجسام غیر صحیح کا بیان

اجسام صحیح جو گذرے ہیں وہ کُریکے اندر برابر رہتے ہیں اور ونکا ایک نصف دوسرے نصف سے
متشابہہ رہتا ہی اور غیر صحیح میں یہہ بات نہیں ونمیں سے چند اجسام مہندسین نے مقرر
کیا ہی کہ وہ اجسام اکثر مستعمل ہوتے ہیں وہ یہے ہیں اول[1] باخہ دوم[2] موشور سیوم[3] ہرم چہارم[4] شبیہ بکرہ

## باخہ کا بیان

باخہ اُس جسم کو کہتے ہیں کہ اُسکو چھے[6] سطح متوازی الاضلاع اس حیثیت سے محیط ہوں کہ سطحین متقابلین
ون سطوح کے متساوی اور متوازی ہوں مثل شکل چہل و یکم[41]

شکل چہل و یکم باخہ

## موشور کا بیان

موشور اُس جسم کو کہتے ہیں کہ درمیان سطح قاعدہ اور سطح بالائی کے جو متشابہہ اور متوازی ہوں واقع ہوے

## اربعی کا بیان

اربعی وہ جسم ہے کہ اُسکو چار سطح مثلث متساوی الاضلاع احاطہ کئے ہوں مثل شکل سی و پنجم ٣٥



## ستہ یعنی مکعب کا بیان

مکعب وہ جسم ہے کہ اُسکو چھے ٦ مربع متساوی محیط ہوں مثل شکل سی و ششم ٣٦



## ثمانی کا بیان

ثمانی وہ جسم ہے کہ اُسکو آٹھ سطح مثلث متساوی الاضلاع محیط ہوں مثل شکل سی و ہفتم ٣٧



## اثنا عشری کا بیان

اثنا عشری اُسکو کہتے ہیں کہ اُسکو بارہ ١٢ سطح مخمس صحیح متساوی محیط ہوں مثل شکل سی و ہشتم ٣٨



## عشرینی کا بیان

عشرینی وہ سطح ہے کہ اُسکو بیس ٢٠ سطح متساوی الاضلاع محیط ہوں مثل شکل سی و نہم ٣٩



## کرہ کا بیان

سطوح متشابہہ اُسکو کہتے ہیں کہ زوایائے ایک سطح کے دوسرے کے ساتھہ متساوي ہوں اور اضلاع ونکے تناسب اور قدر نسبت ونکي سطوح میں مانند ونکے اضلاع کے ہے مگر متناۃ بالکبر اور اجسام متشابہہ میں بھي نسبت مانند ونکے اضلاعونکے ہوتي ہے لیکن مثلث بالکبر اور اُسکا بیان مبسوط کتب میں بہت لکھا ہے

## بیان شکل عروس کا

شکل عروس مثلث قائمۃ الزاویہ کا نام ہے کسواسطے کہ ضلعین قائمہ کے مربعین کے برابر مربع وتر ہوتا ہے اور یہہ شکل ہزارہا کام پر آتي ہے اسکا بیان مبسوط کتب میں بہت ہے

## اجسام کا بیان

جسم ایک مقدار ہے کہ اُسکو تین جہت ہوتے ہیں طول و عرض و عمق

## جسم صحیح کا بیان

جسم صحیح اُسکو کہتے ہیں کہ نصف اُسکا متساوي اور متشابہہ اُسکے ہو دوسرے نصف کا اور اِس قسم کے چھہ جسم مہندسین نے شمار کئے تھے وہ یہہ ہیں اربعي ۱ ستۃ ۲ یعنے مکعب ۳ ثماني ۴ اثنا عشري ۵ عشریني مدوّري ۶ یعنے کرہ اور یہہ اجسام قدیم حکما کے نکالے ہوئے ہیں حال کے حکمانے سوائے اُنکے اَور اجسام صحیحہ نکالے ہیں ونکا بیان یہان نہیں لکھا گیا ہے مبسوط کتب میں موجود ہے

ایک قطر اعظم منصف ہی مثل شکل سی ام ۳۰

## اشکال صحیحہ کا بیان

دایرے کے اندر جو شکل مستقیمۃ الاضلاع کھینچے جاتے ہیں اسکو صحیح شکل کہتے ہیں اگر دایرہ کے تین حصے کرکے ان کو خطوط مستقیمہ ملاویں وہ شکل صحیح مثلث متساوی الاضلاع کی ہوگی اور اگر دایرے کے چار حصے کر کے خطوط مستقیمہ سے ملاویں وہ مربع صحیح ہی اور اگر پانچ حصے کرکے خطوط مستقیمہ سے ملاویں اسکو مخمس صحیح کہتے ہیں اور اگر چھے ۶ حصے کر کے خطوط مستقیمہ سے ملاویں اسکو مسدس صحیح کہتے ہیں علی ہذا القیاس مثل اشکال سی ویکم ۳۱

ان اشکال صحیحہ میں زوایا اور اضلاع باہم متساوی ہوتے ہیں اور اشکال غیر صحیحہ اسکے برخلاف ہیں نہ انکے زوایا باہم متساوی ہیں نہ انکے اضلاع مثل شکل سی ودوم ۳۲

## اشکال متحد المرکز اور غیر متحد المرکز کا بیان

اشکال متحد المرکز وہ ہیں کہ مرکز جمیع اشکال کا واحد ہووے مثل شکل سی وسوم ۳۳

اور غیر متحد المرکز وہ ہیں کہ مرکز انکا واحد نہووے مثل شکل سی وچہارم ۳۴

## بیان اشکال متشابہ کا

## نصف دایرہ اور قطاع اور قطعہ دایرہ کا بیان

نصف دایرہ اُس سطح کا نام ہی جو اُسکو احاطہ کرے قطر سالم اور نصف محیط دایرہ مثل شکل بیست و ششم ۲۶

(شکل بیست و ششم — نصف دایرہ)

اور قطعہ دایرہ اُسکو کہتے ہیں کہ ایک وتر کے کہینچنے سے دایرہ کے دو حصے غیر متساوی ہوں مثل شکل بیست و ہفتم ۲۷

(شکل بیست و ہفتم — قطعہ اصغر، وتر، قطعہ اکبر)

اور قطاع دایرہ اُسکو کہتے ہیں کہ دو نصف قطر دایرہ کے مرکز سے نکلکر محیط تک پہونچیں تب دو قطعہ ظاہر ہوتے ہیں ایک کم نصف دایرہ سے اور ایک زیادہ نصف دایرہ سے جو کم ہی اُسکو قطاع اصغر کہتے ہیں اور جو زیادہ ہی اُسکو قطاع اکبر کہتے ہیں مثل شکل بیست و ہشتم ۲۸

(شکل بیست و ہشتم — قطاع اصغر، قطاع اکبر)

## شبیہہ بدایرہ کا بیان

شبیہہ بدایرہ اُسکو کہتے ہیں کہ ایک خط منحنی اُسکو محیط ہووے اور جو قطر مرکز سے گذر کر محیط کو پہنچے اُس سے وہ دو حصے متساوی ہوتے ہیں لیکن ان تمام اقطاروں میں ایک سب سے بڑا اور ایک سب سے چہوٹا ہی مثل شکل بیست و نہم ۲۹

(شکل بیست و نہم — شبیہہ بدایرہ)

## سطح بیضی کا بیان

سطح بیضی اُسکو کہتے ہیں کہ اُسکو بھی ایک خط منحنی محیط ہوتا ہی اور یہ طور بیضہ مرغ کے ہی اور اُسکے تمام اقطار سے

## دایرہ کا بیان

دایرہ اُسکو کہتے ہیں کہ ایک خط منحنی سطح مستوی کو ایسا محیط ہووے کہ درمیان اُس سطح کے ایک نقطہ ہووے اور اُس نقطہ سے جتنے خطوط محیط تک کھینچیں وہ باہم برابر ہوویں اِس صورت میں اُس خط منحنی کو محیط اور اُس نقطہ کو مرکز دایرہ کہتے ہیں مثل شکل بیست و چہارم ۲۴ کے

## قطر کا بیان

قطر اُس خط مستقیم کا نام ہی جو دایرہ کے درمیان محیط سے نکل کر مرکز سے گذر کر پھر محیط کو پہنچے اور نصف قطر اُسکو کہتے ہیں کہ مرکز سے نکل کر محیط دایرہ تک پہنچے چنانچہ شکل مذکور سے ظاہر ہی اور جو خط مرکز سے نہ گذر کر طرفین محیط کو پہنچے اُسکا نام وتر ہی

## خطین مخرجہ اور مماس کا بیان

خط مماس اُسکو کہتے ہیں کہ دایرہ کو تمام کرتا ہوا جاوے قطع نکرے اور مخرجہ اُسکو کہتے ہیں کہ دایرہ کو قطع کرتا ہوا باہر جاوے مثل شکل بیست و پنجم ۲۵

ذوات اربعۃ الاضلاع ترکیب چار ضلعوں پر ہی اور اُسکے اقسام ہیں ایک ذوات اربعہ اضلاع ایسی ہو

کہ اُسکے چاروں زاوئے قایمہ ہوں اور چاروں ضلع متساوی اُسکو مربع کہتے ہیں مثل شکل ہفدہم[۱۷]

شکل ہفدہم

مربع

اور اگر چاروں زاوئے قایمہ ہوں اور دو ضلع متساوی ہوں اُسکو مستطیل کہتے ہیں مثل شکل ہجدہم[۱۸]

مستطیل

شکل ہجدہم[۱۸]

اور اگر چاروں ضلع متساوی ہوں اور دو زاویہ متقابلہ منفرجہ اور دو زاویہ متقابلہ حادہ ہوں

اُسکو معین کہتے ہیں مثل شکل نوزدہم[۱۹]

شکل نوزدہم[۱۹]

معین

اور اگر دو ضلع متقابلہ کلاں اور دو ضلع متقابلہ خورد اور دو زاویئے متقابلہ منفرجہ اور دو

زاویہ متقابلہ حادہ ہوں اُسکو شبیہہ بالمعین کہتے ہیں مثل شکل بستم[۲۰]

شبیہہ بالمعین

شکل بستم[۲۰]

اور اگر کسو ذوات اربعہ اضلاع میں دو ضلع کلاں متوازی غیر متساوی اور دو ضلع خورد غیر متوازی

متساوی ہوں اُسکو ذوالحجاجین کہتے ہیں مثل شکل بست ویکم[۲۱]

شکل بست ویکم[۲۱]

ذوالحجاجین

اور اگر کسو ذوات اربعہ اضلاع میں دو ضلع متوازی غیر متساوی اور دو ضلع غیر متوازی اور غیر متساوی

ہوں اُسکو ذوالزنقہ کہتے ہیں مثل شکل بست ودوم[۲۲]

ذوالزنقہ

شکل بست ودوم[۲۲]

منحرفہ

شکل بست وسوم[۲۳]

اور اگر چاروں ضلع غیر متساوی غیر متوازی ہوں اُسکو منحرف کہتے ہیں مثل شکل بست وسوم[۲۳]

ایک زاویہ قایمہ ہوتا ہی اور باقی حادّ مثل شکل یازدہم[11]



اور دوسری مثلث حادّ الزوایا کہ اُسمیں تینوں زاوئیے حادّ ہوتے ہیں مثل شکل دوازدہم[12]



اور تیسری مثلث منفرجہ الزاویہ کہ اُسمیں ایک زاویہ منفرجہ ہوتا ہی مثل شکل سیزدہم[13]



## مثلث کے اضلاع کا بیان

اور یہہ تینوں مثلثات بہ نسبت اپنے اضلاع کے بھی تین[3] قسم پر ہیں ایک متساوی الاضلاع کہ اُسکے تینوں ضلع باہم

برابر رہتے ہیں اور اُسکے تینوں زاویے بھی باہم برابر اور حادّ ہوتے ہیں مثل شکل چہاردہم[14]



اور دوسری مثلث متساوی الساقین ہی کہ اُس مثلث میں دو ضلع متساوی ہوتے ہیں خواہ وہ حادّ الزوایا ہو

یا قایمة الزاویہ یا منفرجہ الزاویہ ہو مثل اشکال پانزدہم[15]



اور تیسری مثلث مختلف الاضلاع ہی کہ اُسکے تینوں ضلع متساوی ہوں اور وہ حادّ الزوایا اور منفرجہ الزاویہ

اور قایمة الزاویہ ہو سکتے ہیں مثل شکل شانزدہم[16]



اور جو ضلع کہ نیچے اضلاع شکل کے ہوتا ہی اُسکو قاعدہ کہتے ہیں اور جو خط کہ زاویہ سے نکل کر قاعدہ پر

عمود ہوتا ہی اُسکو ارتفاع شکل کہتے ہیں

## ذوار بعہ اضلاع کا بیان

سطح اُسکو کہتے ہیں کہ وہ طول و عرض رکھتا ہو بلا عمق اور اُسکی انتہا خط پر ہی اور یہہ دو قسم پر ہی ایک مستوی اور ایک غیر مستوی

## سطح مستوی کا بیان

سطح مستوی اُسکو کہتے ہیں کہ اُس سطح پر تمام جہت میں خطوط مستقیمہ کہیچے جاویں مثل شکل نہم ۹

شکل نہم ۹ سطح مستوی

## سطح غیر مستوی کا بیان

سطح غیر مستوی اُسکو کہتے ہیں کہ اُسپر خطوط مستقیمہ نہ کہیچے جاویں وہ دو قسم پر ہی ایک محدّب مانند سطح بیرونی کان کے اور دوسرا مقعر مانند سطح اندرونی کان کے مثل شکل دہم ۱۰

شکل دہم — سطح محدب — سطح مقعر

## اشکال مستقیمۃ الاضلاع کا بیان

شکل مستقیمۃ الاضلاع اُسکو کہتے ہیں کہ اُسکی ترکیب خطوط مستقیمہ سے ہو اگر وہ تین خط سے مرکب ہی اُسکو مثلث کہتے ہیں اور اگر چار خط سے مرکب ہی اُسکو ذوار بعۃ اضلاع کہتے ہیں اور پانچ خط سے مرکب ہی اُسکو مخمس کہتے ہیں علیٰ ہذا القیاس مسدس اور مسبع اور مثمن اور متسع اور معشر اور اِس سے زیادہ جو ہو اُسکو کثیر الاضلاع کہتے ہیں

## مثلث کا بیان

مثلث جو تین خط سے مرکب ہوتی ہی وہ بہ نسبت زوایا کے تین قسم پر ہی ایک مثلث قائمۃ الزاویہ کہ اُسمیں

اور اگر خط مستقیم ایک خط مستقیم پر ایسا واقع ہو کہ ایک جانب مایل ہے اس صورت میں زوایا غیر متساوی اُسکے

پہلو میں پیدا ہونگے اُسمیں جسطرف کہ خط مایل ہی وہ حادہ ہی اور جسطرف کہ مایل نہیں ہی وہ منفرجہ ہی

اور منفرجہ حادہ اور قایمہ سے زیادہ ہوتا ہی مثل شکل ششم

شکل ششم
منفرجہ حادہ
حادہ منفرجہ

## عمود کا بیان

عمود اُس خط کو کہتے ہیں کہ ایک خط مستقیم دوسرے خط مستقیم پر ایسا واقع ہووے کہ دونوں

طرف دو زاویۂ متساویہ پیدا ہوں مثل شکل ہفتم

عمود
شکل ہفتم
قایمہ قایمہ

## زوایائی متقابلہ و متبادلہ و یکجانبی کا بیان

جسوقت دو خط متوازی کو ایک خط مستقیم قطع کرتا ہی اُسمیں آٹھ زاویئے پیدا ہوتے ہیں مثل شکل ہشتم

کہ خط مستقیم ب ي نے دو خط متوازی ب ف اور ي ح کو قطع کیا ہی پس اس صورت میں زاویۂ

آ متبادلہ زاویہ س کا ہی اور وہی زاویۂ آ متقابلہ زاویۂ ب کو اور وہی زاویۂ آ یکجانبی زاویۂ

ي کو اور وہی زاویۂ آ متجاورہ زاویۂ د کو ہی اور باقی زاویونکو بھی قیاس پر معلوم کرلینا

شکل ہشتم
ي
ف ب
د آ
ح س ي
ي
ب

## سطوح کا بیان

## خط متوازي کا بیان

خطوط متوازي اُسکو کہتے ہیں کہ درمیان دو خط کے بُعد متساوي ہو مثل شکل سیوم ۳
خواہ وہ منحني ہوں یا مستقیمہ

شکل سیوم خطوط متوازی

## زاویہ کا بیان

زاویہ اُسکو کہتے ہیں کہ وہ خط مستقیم فیمابین میل کر کے ایک نقطہ اسطرح سے ملیں کہ
کج پیدا ہو پس اُس کج کو زاویہ اور ان دونوں خط کو ضلعین زاویہ کہتے ہیں مثل شکل چہارم ۴

شکل چہارم

## ترکیب زاویہ کا بیان

زاویہ جو خطوط سے بنتا ہی وہ تین قسم پر ہی ایک خطوط مستقیمہ سے اور دوسرا خطوط منحنیہ سے تیسرا
مرکب دونوں سے یعنے مستقیمہ اور منحنیہ مثل اشکال چہارم دویم

اشکال چہارم دویم اقسام زوایا

## اقسام زوایا کا بیان

زوایا تین قسم پر ہیں قایمہ حادّہ منفرجہ قایمہ اُسکو کہتے ہیں کہ ایک خط مستقیم دوسرے خط پر اسطور پر قایم ہو کہ اُسکے
پہلو میں دو زاویے برابر پیدا ہوں کہ وہ ہر ایک قایمہ ہی مثل شکل پنجم ۵

شکل پنجم

| قایمہ | قایمہ |
|---|---|
| قایمہ | قایمہ |

## اب ہم تھوڑا سا بیان علم ہندسہ کا مبتدیوں کے معلومات موافق لکھتے ہیں

علم ہندسہ علوم ریاضی سے ہے اسکا کام طولی عرضی عمقی مقادیر شمار کرنیکا ہی اور اسمیں بحث نقاط اور خطوط اور سطوح سے ہی اور یہہ علم بہت بڑا ہی سوائے اس علم ہندسہ اور علم حساب کوئی علم معلوم نہیں ہو سکتا اس مختصر میں نسبتوں وغیرہ کا بیان کرنے میں نہیں آیا کہ بہت طول ہوتا ہی

## نقطہ کا بیان

نقطہ اُسکو کہتے ہیں کہ وہ کسو جہت میں قسمت قبول نکرے یعنے طول و عرض و عمق میں

## خط کا بیان

خط اُسکو کہتے ہیں کہ وہ فقط طول رکھتا ہو بلا عرض و عمق

## خط مستقیم کا بیان

خط مستقیم اُسکو کہتے ہیں کہ درمیان دو حد کے راست ہووے یعنے اقصر خطوط واصلہ درمیان نقطین کے ہو اور یہ دو نقطہ پر ہووے مثل شکل اوّل

شکل اول خط مستقیم

## خط منحنی کا بیان

شکل دوم خط منحنی

خط منحنی اُسکو کہتے ہیں کہ درمیان دو حد کے باستقامت وصل نہو مثل شکل دوم

طرح سے ہووے یعنے درمیان نسبت منقطع ہووے جیسا کہ ۲ و ۴ و ۳ و ۶
پس اگر مجہول ہووے ایک عدد طرفین سے تقسیم کرو مسطح طرفین کو اوپر طرف معلوم کے
اور اگر مجہول ہووے ایک عدد وسطین سے تقسیم کرو مسطح طرفین کو وسط معلوم پر
خارج قسمت مجہول ہی مثلاً کسي نے سوال کیا کہ ۱۲۰ چلنی روپے کو ۱۰۰ روپے
کی ہنڈی ہوتی ہی تو ۵۰۰ چلنی روپے میں کتنے روپے کی ہنڈی ہوگی تو اول
۱۲۰ چلنی روپے کو طرف اول کرو اور ۱۰۰ روپے کو وسط اول اور ۵۰۰ روپے کو
وسط ثانی کرو تو اس صورت میں طرف آخر مجہول ہوا تو وسطین کو جو ۱۰۰ اور
۵۰۰ ہی بایکدیگر ضرب دیئے ۵۰۰۰۰ حاصل ہوئے اسکو طرف معلوم پر جو
۱۲۰ ہی تقسیم کئیے خارج ۴۱۶ ۴/۶ نکلے کہ طرف آخر مجہول ہی یعنے اتنے کی
ہنڈی ہوگی اسی طریق پر بہت سے مسایل حسابی قاعدہ اربعہ متناسبہ سے نکالتے
ہیں جو وہ مبسوط کتب میں لکھے ہوئے ہیں اور اس اربعہ متناسبہ کے قاعدے کے
سوائے کئی قاعدے مثل خطاین اور تعاکس اور جبر و مقابلہ وغیرہ کے بہت سے
ہیں ون سبکا بیان وہی مبسوط کتب میں موجود ہی اس مختصر میں اتنا ہی کافی ہی

کسور میں بھی اسیطور سے یعنے کعب کسر کو کعب مخرج پر تقسیم کرنا خارج قسمت یا حاصل نسبت کعب کسر ہی

## قاعدہ ثلاثہ متناسبہ و اربعہ متناسبہ

ثلاثہ متناسبہ وہ تین عدد متناسب ہیں کہ جنکے اول اور آخر کو طرفین اور متوسط کو وسط بولتے ہیں اور خاصیت ثلاثہ متناسبہ کی یہہ ہی جو نسبت عدد اول کو دوسریکے ساتھہ ہی وہی نسبت دوسریکو تیسریکے ساتھہ ہووے اسصورت میں لازم ہوا مسطح طرفین کا برابر ہووے مربع وسط کے جیسا کہ ۲ ۴ ۸ (طرف اول، وسط، طرف آخر) کہ مسطح اُسکے طرفین کا جو برابر ہی مربع وسط کے پس اگر مجہول ہووے ایک عدد طرفین سے تو تقسیم کرو مربع وسط کو طرف معلوم پر خارج قسمت طرف مجہول ہی اگر وسط مجہول ہووے تو مسطح طرفین کا جذر لیو جو وسط مجہول ہی اور اگر چار عدد متناسب ہوویں تو انکو اربعہ متناسبہ کہتے ہیں اور وہ دو قسم کے ہی متصلہ اور منفصلہ متصلہ اُسکو کہتے ہیں جو نسبت پہلی کی دوسریکے ساتھہ ہووے وہی نسبت دوسریکی تیسریکے ساتھہ اور تیسریکی چوتھے کے ساتھہ حاصل ہووے جیسا کہ ۲ و ۴ و ۸ و ۱۶ اور اصطلاح میں کہا جونکے پہلے اور چوتھے کو طرفین اور دوسرے اور تیسرے کو وسطین بولتے ہیں اور منفصلہ اُسکو کہتے ہیں جو اس

پیدا کر کے مخرج مشترک کو مخرج مقسوم پر تقسیم کر کے خارج قسمت کو مجنس مقسوم میں
ضرب دیکر حاصل کو مقسوم کرو پھر اسی مخرج مشترک مخرج مقسوم علیہ پر تقسیم کر کے
خارج کو مجنس مقسوم علیہ میں ضرب دیکر حاصل کو مقسوم علیہ کر کے بایکدیگر تقسیم
کرو حاصل قسمت خارج قسمت ہی اور تقسیم کسور کی آٹھ قسم ہیں اُسمیں سے
دو قسم بیان کرنے میں آسئے اور باقی فکر عامل سے نکل آتی ہیں اسواسطے
درج کرنے میں نہیں آیا

## عمل جذر کسور اور کعب کسور کا

اگر چاہیں کسی مجذور کسر کا جذر نکالیں تو جذر کسر کو جذر مخرج کے اوپر تقسیم
کرنا خارج قسمت یا حاصل نسبت جذر کسر ہی بشرطیکہ کسر اور مخرج اُس کسر کا
جذر منطق نکلے والّا انہ کسر و مخرج کو ۱۰ یا ۱۰۰ یا ۱۰۰۰ امیں علیحدہ علیحدہ ضرب
دیکر بطریق صدر جذر نکالیں اگر کسی مجذور صحیح باکسر کا جذر نکالنا چاہیں تو جذر
مجنس صحیح باکسر کو جذر مخرج پر تقسیم کریں بشرطیکہ جذر منطق نکلے والّا انہ یہاں
بھی مجنس اور مخرج کو ۱۰ یا ۱۰۰ یا ۱۰۰۰ امیں ضرب دیکر عمل کرنا اور کعب

مخرجوں کے حاصل ضرب پر تقسیم کرنا خارج قسمت یا حاصل نسبت حاصل ضرب
ہی مثلاً $\frac{۱}{۲}$ کو اور $\frac{۳}{۴}$ کو بایکدیگر ضرب دیئے تو حاصل ضرب $\frac{۶}{۱۲}$ ہوئے
اور اگر دونوں صحیح باکسر ہوویں تو دونوں کے مجنس کے حاصل ضرب کو اوپر مسطح مخرجین
کے تقسیم کریں اور ایک صحیح باکسر اور دوسرا صرف کسر ہووے تو ایک کے مجنس کو دوسرے کی
صورت کسر میں ضرب دیکر حاصل ضرب کو مسطح مخرجین پر تقسیم کریں خارج قسمت
حاصل ضرب ہی

## تقسیم کسور کا عمل

مقسوم اور مقسوم علیہ دونوں صرف کسر ہوویں تو مخرج مشترک پیدا کرکے مخرج
مشترک کو اوپر مخرج مقسوم کے تقسیم کرکے خارج قسمت کو مقسوم کرو اور پھر
اسی مخرج مشترک کو اوپر مخرج مقسوم علیہ کے قسمت کرکے خارج کو مقسوم علیہ
اعتبار کرکے بایکدیگر تقسیم کردیو حاصل قسمت خارج قسمت ہی جیسا کہ $\frac{۲}{۴}$
مقسوم کو $\frac{۱}{۴}$ مقسوم علیہ پر تقسیم کیئے خارج قسمت ۲ نکلے اگر مقسوم اور مقسوم علیہ
دونوں صحیح باکسر ہوویں تو اول ان دونوں کو مجنس کرو بعدہ مخرج مشترک

کے مخرج کے اوپر تقسیم کیئے ۴ خارج قسمت نکلے اسکو صورت کسر منقوص منہ
میں جو ۴ ہی ضرب دیئے ۱۶ ہوئے اسکو علحدہ لکھ دیئے بعدہ اسی
مخرج مشترک کو مخرج منقوص پر تقسیم کیئے ۳ خارج قسمت نکلے اسکو کسر
منقوص میں جو ۳ ہی ضرب دیکر حاصل ضرب کو جو ۹ حاصل منقوص منہ
سے وضع کیئے ۷ رہے اسکو اوپر مخرج مشترک کے تقسیم کیئے ۷/۲۴ حاصل
ہوئے جو باقی ہی یہہ مثال صرف کسر کی ہوئی اگر صحیح باکسر ہوویں تو انکو
تجنیس کر کے مجنس کو صورت کسر کی جائے سمجھ کر بطریق صدر عمل کرنا تجنیس کرنیکا
قاعدہ یہہ ہی

## عمل تجنیس کسور

عدد صحیح کو مخرج میں ضرب دیکر صورت کسر کی زیادہ کرنا حاصل خرج مجنس ہی اُس صحیح باکسر کا مثلاً فرض
کئے ۵ ۳/۴ کو مجنس کریں تو اول ۵ کو ۴ میں ضرب دیئے ۲۰ حاصل ہوئے اسپر ۳ کی کسر کو اضافہ کئے ۲۳ حاصل ہوئے

## عمل ضرب کسور کا

مضروب اور مضروب منہ ضرب کسرین ہوویں تو کسرینکے حاصل ضرب کو

اگر چاہیں $\frac{2}{3}$ کو دوچند کریں تو لازم ہے کہ صورت کسر کو ضعف کر کے صورت مخرج پر تقسیم کریں خارج قسمت ضعف اسکا حاصل ہے جیسا کہ یہاں ۲ کو ضعف کر کے ۳ پر تقسیم کئیے تو $1\frac{1}{3}$ حاصل ہوا جو ضعف $\frac{2}{3}$ کا ہے

## عمل تنصیف کسور

اگر چاہیں $\frac{5}{6}$ کو نصف کریں تو صورت کسر کو بحال رکھ کے مخرج کو ضعف کر کے اسکے نیچے لکھ دیویں اسصورت سے $\frac{5}{12}$ اگر صورت کسر زوج ہووے تو مخرج کو بحال رکھ کے نصف صورت کسر کو اسکے اوپر لکھ دینا مثلاً $\frac{4}{9}$ کو نصف کریں تو ۹ کو بحال رکھ کے ۲ کو اوپر لکھ دئیے اسصورت سے $\frac{2}{9}$

## عمل تفریق کسور

اگر چاہیں $\frac{3}{8}$ منقوص کو $\frac{4}{6}$ منقوص منہ سے کم کریں تو اول ان دونوں کے مخرجوں میں نسبت دیکھے تو نسبت توافق نصفی کی حاصل ہے اسواسطے ان دونوں مخرجوں میں سے ایک کے نصف کو دوسرے کے سالم میں ضرب دئیے ۲۴ حاصل ہوئے جو یہہ مخرج مشترک ہے بعدہ اس مخرج مشترک کو منقوص منہ

نسبت موافق اُن دو عدد اول واکثر میں ہوتی ہی جو بایکدیگر تقسیم کریں دوسری یا تیسری تقسیم میں فنا ہووے جو عدد کہ فانی ہوگا تو اوس حصے کو ایک عدد کے سالم دوسرے عدد میں ضرب دیکر حاصل ضرب کو لیتے ہیں اور نسبت تباین اول دو عدد اقل واکثر میں ہوتی ہی جو بایکدیگر تقسیم کرنے سے اول تقسیم میں یا بکرات مرات واحد باقی رہے تو اُن دونوں کو بایکدیگر ضرب دیکر حاصل ضرب کو لیتے ہیں

## عمل جمع کسور

اگر چاہیں اِن دو کسر مختلفہ کو $\frac{1}{2}$ $\frac{1}{3}$ جمع کریں تو اوّل ۲ اور ۳ میں جو مخرج اُن دو کسر کے ہیں نسبت دیکھے نسبت تباین کی حاصل ہوئی تو اُن دونوں کو بایکدیگر ضرب دیئے ۶ حاصل ہوئے جو مخرج مشترک ان دو کسور مختلفہ کا ہی اب اِس مخرج مشترک کو ہر مخرج صورت کسر پر علیحدہ علیحدہ تقسیم کرکے خارج قسمت کو علیحدہ علیحدہ لکھ کر جمع کرکے اوپر مخرج مشترک کے تقسیم کیئے $\frac{5}{6}$ حاصل ہوئے جو اُن دو کسروں کی جمع ہی

## عمل تضعیف کسور

از باعث طوالت عمل یہاں درج کرنے میں نہیں آئی

## کسور کا بیان

کسور میں کسری عددوں کا شمار ہے جو نصف ثلث ربع خمس سدس سبع ثمن تسع عشر وغیرہ ہیں اور انکی صورتاں یہہ ہیں $\frac{1}{2}$ $\frac{1}{3}$ $\frac{1}{4}$ $\frac{1}{5}$ $\frac{1}{6}$ $\frac{1}{7}$ $\frac{1}{8}$ $\frac{1}{9}$ $\frac{1}{10}$ اور ہر کسر کے اوپر کے عدد کو کسر اور نیچے کے عدد کو مخرج کہتے ہیں اور استعمال میں کسر و مخرج کی دونوں صورتوں کو کسر کہتے ہیں

## مخرج مشترک نکالنے کا قاعدہ

اگر کسی دو کسروں کا یا تین کسروں کا مخرج مشترک نکالنا منظور ہووے تو اونکے مخرجوں میں نسبت دیکھہ کر نکالتے ہیں اور وہ نسبت چار قسم پر ہوتی ہیں تماثل تداخل توافق تباین نسبت تماثل اُن دو عدد میں ہوتی ہی جو ہم مثل ہوویں جیسا کہ ۲ و ۲ اور ۳ و ۳ اس نسبت میں ایک کو لیتے ہیں اور نسبت تداخل اُن دو عدد اقل و اکثر میں ہوتی ہی جو اکثر کو مقسوم کرکے اقل پر تقسیم کریں تو پہلی تقسیم میں فنا ہووسے تو یہاں اکثر کو لیتے ہیں اور

| ٢٠ | | ٣٠ |
|---|---|---|
| ٥<br>٤ | ٤ | ٩<br>٩ |
| ١<br>١ | ٢ | ٠ |
| | ٢<br>٤ | ٧ |
| | ٤ | |
| ٢<br>٠ | | ٣<br>٠ |

حاصل ضرب کو ١٤ میں سے وضع کیئے تو باقی ٢ رہے بعدہٗ

اُس ٣ کو اُسکی ذات میں ضرب دیکر اُس صفر کے نیچے کے

اعداد سے جو ٢٩ ہیں وضع کیئے ٢٠ باقی رہے اب

عمل تمام ہوا اور ٢٠ کی کسر بچی تو اِس صورت میں ایک خط

محوی اندر جدول کے ٤ کے اوپر سے کھینچ کر اُس ٣ کو مضاعف کرکے ایک عدد

ذہنی اضافہ کرکر مقابل اُسکے لکھے اور ٤ کو بھی برابر اُسکے دوسرے خانے میں لکھ دیئے

جو ٤٧ مخرج ٢٠ کی کسر کا ہوا یعنے ٥٤٩ کا جذر $٢٣ \frac{٢}{٤٧}$ نکلا

## کعب کا عمل

کعب اُسکو کہتے ہیں کہ جو عدد اپنی ذات میں ضرب پاوے اور حاصل ضرب کو

پھر اُسی عدد میں ضرب دیویں تو حاصل کو اُسکے مکعب اور اُسکو کعب کہتے

ہیں اور مکعب بھی اوپر دو قسم کے ہے منطق اور اصم منطق اُسکو کہتے ہیں

جو بعد اخذ کعب کے کچھ باقی نہ رہے مثلاً فرض کیئے ٨ کو جو کعب صحیح اسکا ٢

نکلا اور مکعب اصم اُسکو کہتے ہیں جو بعد اخذ کعب کے باقی رہے اور مثال اُسکی

کو مجذور اور مجذور اوپر دو قسم کے ہی منطق اور اصم منطق اُسکو کہتے ہیں
جو بعد اخذ جذر کے کچھ باقی نہ رہے مثلاً فرض کیئے ۹ کو جو اسکا جذر صحیح
۳ نکلا اور مجذور اصم اُسکو کہتے ہیں جو بعد اخذ جذر کے باقی رہے مثلاً فرض
کیئے ۹۴۵ کو اُسکے اوپر خط ارضی کھینچ کر مابین سے ہر عدد کے خطوط طولانی موافق گنجائش
عمل کے کھینچ کر نیچے بھی خط ارضی کھینچ کر بند کیئے بعدہ اوپر جدول کے احاد اعداد مجذور پر علامت
صفر کی کیئے اور عشرات کا خانہ چھوڑ کر مآت پر علامت صفر کی قایم کیئے اسیطرح نیچے جدول
کے بھی بمقابل اصفار بالا کے علامت صفر کی کیئے بعدہ اخیر صفر کے اوپر ایک عدد ایسا تجویز
کیئے جو وہ اپنی ذات میں ضرب پا کر حاصلضرب اُسکا اُس صفر کے نیچے کے عدد سے وضع
ہو سکے تو یہاں بصفت مسطورہ عدد ۲ کا حاصل ہوا اِسکو اُسکی ذات میں ضرب
دیکر صفر اخیر کے نیچے کے عدد میں سے جو ۵ ہیں وضع کیئے باقی آ رہا بعدہ اُسی دو عدد کو
مضاعف کیئے ۴ ہوئے اِسکو مابین اندر جدول کے صفر کے خانے کو چھوڑ کر لکھے
اب یہاں ۴ کے اوپر ۱۴ ہیں تو اسمیں سے ۴ تین بار وضع ہو سکتے ہیں،،
اسواسطے ۳ کو اوپر دوسرے صفر کے لکھے اور ۴ کو تین میں ضرب دیکر

ہیں یہاں خارج قسمت کا عدد ۵ نکلا اسکو خانۂ دوم کے اوپر لکھہ دیئے جو یہی مطلوب
ہی اسی طریق پر اور بھی اعداد تقسیم کرنا چنانچہ فرض کیئے ۱۸۱۷ کو ۱۲ پر تقسیم کریں تو

| | ۵ | ۹ |
|---|---|---|
| ۷ ۶ | ۱ ۰ | ۸ |
| ۱ ۰ | ۱ ۰ | ۸ |
| | ۱ ۱ | ۰ ۲ |
| ۱ | ۲ | |

انکو اسصورت سے لکھے اعداد مقسوم تین خانوں میں واقع ہوئے پس ۱۲ کو جب کہ دو خانونکے تحت میں لکھے اور انکے اوپر لحاظ کیئے تو ۱۷ ہیں پس یہاں خارج قسمت کا عدد پانچ نکلا انکو ۱۲
میں ضرب دیکر جو ۶۰ ہی ۱۷ سے وضع دیئے باقی ۱۱ رہے بعدہ ایک
خط عرضی اول کے بارے برابر کھینچے کہ اول کے ایک خانے سے شروع ہو کر ماقبل کے
ایک خانے تک پہونچے اسپر ۱۲ کا عدد لکھے اور اسکے اوپر کے عدد کو لحاظ کیئے
تو ۱۱۸ ہیں پس یہاں قیاس کیئے تو خارج قسمت ۹ نکلے پس نو کو ۱۲
میں ضرب دیئے جو ۱۰۸ ہوئے اسکو ۱۱۸ سے وضع دیئے باقی دس رہے
جو ۱۲ سے کم ہی اور عمل تمام ہوا علی ہذا القیاس تقسیم کا عمل کرنا

## جذر کا عمل

جذر اسکو کہتے ہیں کہ جو عدد اپنی ذات میں ضرب کھاوے اسکو جذر اور حاصل ضرب

ایک درجے کے لکھے یعنے احاد کا مرتبہ جو صفر ہی چھوڑ کر چھٹے کے نیچے سے ون اعداد کو لکھے

بعدہ مضروب سے ۷ کا عدد لیکر مضروب کے تمام اعداد میں جدا جدا ضرب دیکر دوسو بارا کے

نیچے تبفاوت ایک درجہ لکھے کہ عمل تمام ہوا بعدہ خط ارضی انکے نیچے کھینچ کر انکو بحفظ مراتب

قاعدہ جمع کے طریق پر جمع کیئے جو ۱۵۰۵۸۰ ہوئے یہہ حاصل ضرب ہی

## تقسیم کا عمل

تقسیم اسکو کہتے ہیں کہ اکثر عدد کو اقل پر بانٹنا پس اسصورت میں اکثر کو مقسوم اور اقل کو مقسوم علیہ

کہتے ہیں اور حاصل تقسیم جو ہوتا ہی اُسکو خارج قسمت کہتے ہیں مثلاً فرض کئے کہ ۱۵ کو

۳ پر تقسیم کریں تو خارج پانچ ہوتے ہیں تو اس صورت میں ۱۵ کو مقسوم اور ۳ کو مقسوم علیہ

اور ۵ کا نام خارج قسمت ہی انکو صورت سے لکھے یعنے ۱۵ کا عدد لکھکر

| ۱ | ۵ |
|---|---|
| ۳ | |

انکے اوپر ایک خط ارضی کھینچکر دونوں کے مابین سے ایک خط طولی کھینچا اور انکے

طرفین خطوط طولی کھینچا اسصورت میں دو خانے ہوئے پس ۳ کو جو مقسوم علیہ ہی خانۂ

اول ہیں چپ کی طرف لکھے اور اسکے اوپر کا عدد لحاظ کیئے جو واحد ہی اور کم ہی ۳ سے اسواسطے

اسکے اوپر صفر دیکر ۳ کا عدد دوسرے گھر میں لکھے تب لحاظ کیئے اوپر کے عدد کو جو معہ عدد اول ۱۵

ضرب کے معنے یہہ ہیں کہ ایک عدد کو چندبار جمع کرنا ایک عدد کو دوسرے عدد میں ضرب دینا

مثلاً فرض کیئے ۶ کو ۸ مرتبہ جمع کریں تو ۴۸ ہوتے ہیں گویا ۶ کو ۸ میں ضرب دیئے اسکو

ضرب کہتے ہیں لیکن اسکے واسطے ایک سے نو تک ضرب احاد یعنے پہاڑے ضبط کرنا ضرور ہے

بعدہ اسکا عمل بہت سے اعداد میں بآسانی ہوتا ہے جو دو عدد ضرب کے مطلوب ہوں انکو

ایک کے مقابل ایک لکھنا اور ان دونوں کے مابین کچھ فاصلہ بھی رہنا اس صورت سے

| | مضروب | | مضروب فیہ |
|---|---|---|---|
| | ۷۱۵ | X | ۲۱۲ |
| | | | ۱۰۶۰ |
| | | | ۲۱۲ |
| | | | ۱۴۲۴ |
| حاصلضرب | | | ۱۵۰۵۸۰ |

یہاں دو عددونمیں ایک کا نام مضروب اور دوسریکا نام مضروب فیہ

ہے پس اسکا طریق یہہ ہے کہ مضروب کے ہر ہر عدد کو مضروب فیہ کے

تمام اعداد میں علیحدہ علیحدہ ضرب دیکر مضروبین کے نیچے خط ارضی

کھینچکر لکھتے جانا چنانچہ اس مثال میں ۵ کو جو مضروب ہے مضروب فیہ کے تمام اعداد میں علیحدہ علیحدہ

ضرب دیئے جو ۱۰۶۰ ہوئے خط ارضی کھینچکر اسکے نیچے لکھے اسیطور پھر مضروب سے ایک عدد جو (۱) کے

لئے اور مضروب کے تمام اعداد میں جدا جدا ضرب دیئے جو دو ہی ۲۱۲ ہوئے ان اعداد کو ان اعداد کے نیچے

بتفاوت ایک درجے کے لکھے یعنے احاد کا مرتبہ جو صفر ہے چھوڑکر پیچھے کے نیچے سے ان اعداد کو لکھے بعد

مضروب سے ۷ کا عدد لیا مضروب کے تمام اعداد میں جدا جدا ضرب دیکر دوسو بارا کے نیچے بتفاوت

۵۱۳۷ عدد سے ۳۰۴۵ کو وضع دیں اِس صورت میں جمع کے عدد منقوص

اور خرچ کے عدد کو منقوص بہہ کہتے ہیں انکو ایک کی تحت ایک لکھنا اِس صورت سے

| | |
|---|---|
| ۵۱۳۷ | منقوص |
| ۳۰۴۵ | منقوص بہہ |
| ۲۰۹۲ | |

پس اسکا طریق یہہ ہی کہ احاد سے احاد کو اور عشرات سے

عشرات کو اور مآت سے مآت کو وضع دینا چنانچہ ۷

منقوص ہی اسمیں ۵ منقوص بہہ کو وضع دیئے باقی ۲ رہے خط ارضی

کے نیچے لکھے اور اب منقوص ۳ ہی اور منقوص منہ ۴ ہی کہ خرچ

زاید جمع سے ہی اسواسطے اُسکے مابعد کے عدد سے ایک عدد لیکر اسکے عشرات

میں شریک کر دیئے جو ۱۳ ہوئے اسمیں سے چار کو وضع دیئے باقی ۹ رہے

بعدہ وہاں منقوص منہ کچھہ نہ رہا اور اُسکے نیچے بھی صفر ہی اسواسطے باقی میں صفر لکھے

اور اگر جمع میں کوئی عدد رہتا تو بعد وضع صفر کے باقی میں وہی عدد لکھا جاتا

اور پھر ۵ منقوص سے ۳ منقوص منہ کو وضع دیئے باقی ۲ رہے کہ جملہ باقی ۲۰۹۲

رہے کہ یہی مطلوب تھی

## قاعدہ ضرب کا

## ۳ تنصیف کا قاعدہ

تنصیف کی معنی نصف کرنے کی ہی مثلاً فرض کئے اِن اعداد کو

| ۲ | ۴ | ۶ | ۰ | ۱ | ۶ | ۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۵ | ۰ | ۸ | |

تنصیف کا طریق یہہ ہی کہ ہر ہر عدد کا نصف جا نب مساحت سے لیکر اُسکے نیچے خط ارضی کھینچ کر لکھتے جانا اور جہاں واحد آوے اُسکے نصف کو پانچ فرض کر کے آگے کے عدد کے نصف میں شریک کر لینا اور آخر میں اگر عدد فرد آجاوے تو اُسکے نصف کو اِس صورت پر لکھہ دینا ۱/۲ چنانچہ اِس مثال میں جا نب مساحت واحد ہی اسکا نصف پانچ لیکر چھے کے عدد کے نصف کے ساتھہ جو ۳ ہی جمع کیئے ۸ ہوئے اُسکو ۶ کے تحت لکھہ دیئے بعد اُسکے واحد ہی اُسکے نیچے صفر دیکر اُسکے نصف کے پانچ لیکر ذہن میں رکھے اور واحد کے بعد صفر واقع ہوا ہی اسکا نصف بھی صفر ہی اسواسطے اُس ذہنی پانچ کو وہاں لکھہ دیئے اور بعدہ ۶ کا نصف ۳ لکھے اور ۴ کا نصف ۲ اور ۲ کا نصف ایک لکھہ دیئے جو عمل تمام ہوا

## تفریق کا قاعدہ

تفریق اُسکو کہتے ہیں کہ عدد اکثر سے عدد اقل کو وضع دینا مثلاً فرض کیئے کہ

نیچے لکھے اور دہائی کا ایک ذہن میں رکھہ کر آت کے ساتھہ جمع کیئے جو دہائی ہوئے دہائی کے صفر کو آت کے نیچے لکھہ کر واحد کو ذہن میں رکھہ کر الوف کے ساتھہ جمع کیئے جو سات کا عدد حاصل ہوا آت کے نیچے لکھہ دیئے جو جملہ جمع سات ہزار بیانوے ہوئے اسی قیاس پر اوپر عمل کرنا

## تضعیف کا قاعدہ

تضعیف کی معنی دون کرنے کی ہیں مثلاً فرض کیئے ان اعداد کو ×

۸۰۵۳۲۱ پس تضعیف کا قاعدہ یہہ ہی کہ جانب راست سے
۱۶۱۰۶۴۲

ہر ہر عدد دوُن کرتے جانا چنانچہ اس مثال میں ایک کا مضاعف دو ہی خط ارضی کھیچ کر اُسکے نیچے لکھے بعد دو کا مضاعف ۴ لیکر اُسکے نیچے لکھے اور اسیطور ۳ کا ضعف ۶ لکھے اور ۵ کا مضاعف دہائی ہوا اُسکا صفر پانچ کے نیچے لکھہ کر واحد کو ذہن میں رکھے بعد اُسکے اوپر کے عدد و نہیں صفر ہی اُسکا ضعف بھی صفر ہوتا ہی اسواسطے اِس واحد ذہنی کو اُسکے نیچے لکھہ دیئے اور ۸ کا مضاعف ۱۶ ہوا اُسکے نیچے لکھہ دیئے جو عمل تمام ہوا

دُو دُو عدد یا تین تین عدد واقع ہوں وہ بحفظ مراتب شمار کیئے جاتے ہیں اور

یہہ حفظ مراتب کے نام اہل ہندسہ نے رکھے ہیں انکو یاد رکھنا ضرور ہے

| یکن | دہن | سہن | سہسن | دہ سہسن | لکھن | دہ لکھن | کروڑن |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| احاد | عشرات | مآت | الوف | عشرات الوف | مآت الوف | عشرات مآت الوف | مآت مآت الوف |

| دہ کروڑن | ارن | دہ ارن | کھربن | دہ کھربن | نیلن | دہ نیلن |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| عشرات مآت مآت الوف | مآت مآت مآت الوف | عشرات مآت مآت مآت الوف | مآت مآت مآت مآت الوف | عشرات مآت مآت مآت مآت الوف | مآت مآت مآت مآت مآت الوف | عشرات مآت مآت مآت مآت مآت الوف |

| پدمن | دہ پدمن | سنکھن | دہ سنکھن | مہاسنکہ |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| مآت مآت مآت مآت مآت مآت الوف | عشرات مآت مآت مآت مآت مآت مآت الوف | ہفت مآت الوف | عشرات ہفت مآت الوف | ہشت مآت الوف |

## جمع اعداد کا قاعدہ

ان اعداد مختلفہ کی جمع ہوسکتی ہے ان مختلفہ عددوں کو ایک کی تحت ایک

اس لحاظ سے لکھنا کہ اکائی کے نیچے اکائی اور دہا کے نیچے دہا علی ہذا القیاس

لکھے جاوے مثلاً یہہ چند اعداد مختلفہ فرض کیئے اور ونکے سطور بطریق مذکور لکھے

| |
| ---: |
| ۳۰۲۱ |
| ۱۹۸۷ |
| ۲۰۸۴ |
| ۷۰۹۲ |

پس انکی جمع کا یہہ طریق ہے کہ اول احاد جمع کرنا چنانچہ اس

مثال میں احاد کی جمع بار۱۲ حاصل ہوئی ونکے نیچے خط ارضی

کھیچ کر دُو کا عدد زیر احاد لکھے اور دس کے عوض ایک ذہن میں رکھہ کر عشرات

کے ساتھہ جمع کیئے جو ۱۹ ہوئے اسمیں سے ۹ کو بعد احاد کے عشرات کے

# علم حساب کا مختصر بیان

## تعریف عدد

علم حساب میں بحث عددی ہی عدد وہ چیز ہی کہ اپنے مجموعۂ حاشیین کا نصف ہو چنانچہ پانچ کہ اُسکا حاشیہ اوّل چار ۴ ہی اور حاشیہ دوم چھے ۶ اِن دونونکا مجموعہ دس ۱۰ ہوا اِسکا نصف ۵ ہی علی ہٰذا القیاس جمیع اعداد میں یہہ صفت ہی اِلّا واحد کہ وہ اپنے ایک حاشیہ کا نصف ہی اسواسطے اِسکو عدد نہیں کہتے

## عدد کی صورتونکا بیان

عدد کی نو صورتیں مقرر کیئے ہیں اِس صورت پر ۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۹ اِنکو احاد کہتے ہیں اگر بجانب راست انکے صفر واقع ہو اُسکو عشرات کہتے ہیں چنانچہ ۱۰ ۲۰ ۳۰ وغیرہ اور اگر صفر کی جاے عدد آوے تو اُسکو محفوظ مراتب شمار کرتے ہیں چنانچہ ۲۵ بجنسہٖ کہ احاد میں پانچ اور عشرات میں بیس ۲۰ ہیں اور اگر بجانب راست ونکے دو صفر واقع ہوں ونکو مآت کہتے ہیں اور تین ۳ صفر واقع ہوں الوف کہتے ہیں علی ہٰذا القیاس اور اگر اصفار کی جاے

اگر خاوند کے روبرو لکھنے کا اتفاق ہووے تو دو زانو بیٹھ کر قاعدہ سے لکھے چار زانو بیٹھ کر نہ لکھے اگر کسی اپنے برابر والے کی عرضی خاوند پڑہنے کے واسطے عنایت کرے اور اُسمیں اپنے خاوند کا نام لکھا ہووے تو عبارت پڑہتے پڑہتے نام کی جائے زرا توقف کرکے عرض کرے کہ یہاں پیر و مرشد کا اسم مبارک ہے یہہ بولکر آگے کی عبارت پڑھے اور اگر اتفاق عرضی لکھنے کا اپنے خاوندکو ہووے اور اُسمیں اپنے باپ کا نام لکھنا ضرور پڑے تو فقط نام لکھے حضرت قبلہ کرکے نہ لکھے اور کسی تعلقدار یا اپنے نایب کی عرضی کو خاوند کے ملاحظہ میں نہ لاوے فقط کیفیت بیان کرے کسواسطے کہ اپنا تابعدار اپنے کو حضرت قبلہ کرکے ادب سے لکھے گا اُسکو خاوند کے ملاحظہ میں لانا بے ادبی ہی اور ایسا بھی نہ عرض کرے کہ میرے تعلقدار نے یا میرے نایب نے مجکو عرضی لکھا ہی یہہ بولے کہ خط لکھا ہی اور یوں بھی نہ بولے کہ میرے نایب نے مجھے نذر گذرانا یا میں نے نذر لیا

## آداب عرض و معروض ناگزیر

اگر کوئی شخص مر گیا ہووے اور اُسکی کیفیت عرض کرنا ہووے تو یوں بولے کہ فلانے شخص کو دوا اثر نہیں کری یا فلانا شخص تصدق ہوگیا یون نہ بولے کہ فلانا شخص مر گیا اور جو کہ اسباب تجہیز و تکفین وغیرہ کا ہوتا ہی بر ہر شی کا نام روبرو نہ لیوے اور جانور کے مرنے کو سقط ہوگیا بولے

## آداب بیت الخلا

اگر خاوند اپنا حاجت ضروری کو جاوے خواہ لشکر میں یا دولتخانہ میں بیت الخلا سے بہت دور ہتکر کھڑا رہیے

ضرب المثل نہ بولے اگر خاوند کچھ مبالغہ کا لفظ ارشاد فرماویں تو اُسکی تکذیب نکرے اور ایسا بھی نہ عرض کرے کہ اپنا معروضہ خاوند کے ارشادات پر غالب آئے ہر مقدمات میں خاوند کے سخنات کو بالا رکھے اگر نہو سکے تو بہتر یہہ ہی کہ سکوت کرے اور روبرو سوزاک یا آتشک وغیرہ بیماریونکا نام صریح نہ لیوے امراض خبیثہ کرکے بولے اور دربار میں عیاشی کا یا کنچنیونکا ذکر نکرے اور حقہ کا نام نہ لیوے اگر نام لینے کی حاجت ہووے تو عادت کی چیز کرکے بولے اگر اپنا خاوند ضعیف ہووے تو اُنکے روبرو ضعیفی کی شکایت نہ بیان کرنا اور کسی مرد ضعیف کی ہتک بھی نکرنا اور خاوند سے ہنستے ہوئے بھی عرض نکرنا

## آداب رقص

اور اگر رقص میں روبرو خاوند کے بیٹھنے کا اتفاق ہووے تو دست بستہ نیچے دیکھتا بیٹھے کنچنیونکو نہ گھورے اور اگر بھانڈ وغیرہ نقل کریں تو قہقہہ مار کر نہ ہنسے اور اگر تبسم کا اتفاق ہووے تو مُنھہ کو رومال لگالیوے کہ تا تبسم بھی کوئی ندیکھے اور راگ سُنتے کے وقت ہاتھہ سے تال نہ دیوے اور گردن بھی نہ ہلاوے

## آداب نوشت و خواند

ایک اور نقل اُسی مضمون کی بیان کریں اور دربار میں کسواپنے برابر والے کایا کم مرتبے
والے کا شکوہ شکایت یا غیبت نکرے اور اگر ضرور کرنا ہی ہووے تو تنہائی میں
عرض کرے اگر کوئی شخص توتلا ہووے یا ہکلاتا ہووے یا اسکا تکیہ کلام بے ڈہب
ہووے تو دربار میں عرض معروض نکرے عرضی لکھ گذرانے یا تنہائی میں
عرض کرے اگر اپنے کو کچھ معروضہ کرنا ہووے تو اپنی قدامت یا مصاحبت
پر تکیہ کر کے بے وقت عرض معروض نکرے خاوند کا مزاج دیکھ کر عرض
کرے اور اگر کوئی خاوند سے عرض کر رہا ہی تو اُسکے بیچ میں عرض نکرے
بعد انصرام کلام اُسکے ذرا توقف کر کے معروضہ کرے خاوند کا نام
یا مرشدزادونکا نام روبرو نہ لیوے مرشدزادونکو مرشدزادے
کر کے بولے اور خاوند کو پیرومرشد کر کے بولے اور ہر ہر تابعدار کو لازم ہی
کہ اپنے معروضات عرض کر کے برخاست کر جاویں زیادہ بیٹھیں نہیں
کسواسطے کہ اور لوگونکے معروضے رہ جائینگے اور اگر اپنے خاوند سے کوئی
آہستہ بات کرتا ہو تو کان لگا کر نہ سُنے اور خاوند کی عرض معروض میں

بکنایہ یعنے ام الخبایث یا مسکرات کر کے بولے اور معروضات میں ایسے
سخنات نہ نکلیں کہ جسمیں اپنی شیخی یا کاردانی یا سپاہ گری یا بہادری
یا لوگونکی ناکردہ کاری یا اپنی قدامت کا دعویٰ یا اپنا فخر خاندان ہووے
بلکہ اُسمیں اپنا عجز و انکسار اور غربت نکلے اگر مزاج اپنا غصے میں ہووے
تو وہی معاملہ پکار کر عرض نکرے باہستگی عرض کرے کہ تا غصہ نہ معلوم ہووے
اور اگر خاوند اپنی عنایت سے تعریف کرے تو اُسوقت ایسا عرض کرے
کہ غلام کی کیا حقیقت ہی جو سرکار کی نوکری بجا لاوے یہہ سب سرکار کے
اقبال کا اور عنایت کا باعث ہی اور کوئی مثال غیر کی خواہ بہتر ہو یا غیر بہتر
صورت شکل کی یا افعال وغیرہ کی اپنے خاوند سے یا مرشدزادوں
سے دیگر عرض نکرے اور خاوند کے روبرو منحوس نقلیات کہ جسمیں
الفاظ بدیمن ہوں بیان نکرے کسواسطے کہ اُسوقت مزاج اپنے خاوند کا
سعد مقدمات پر ہو تو بدیمن باتاں سُننے سے فال بد کا خیال آئیگا اگر دربار میں
کسی نے کسی مضمون کی نقل بیان کیا تو ضرور نہیں ہی کہ آپ بھی خواہ نخواہ

دس بارا گز کے فاصلے پر رہنا اگر خاوند اپنے پیدل چلتے ہوں تو آپ دو تین
گز کے تفاوت سے رہنا بہت قریب نہ ہو جانا اور اگر سواری میں خاوند کے
عماری کے ہاتی کے قریب رہنا ہووے تو چھتری یا آفتابی نرکھنا باوجودیکہ سرکار سے
پروانگی ہوئی ہو اگر سواری میں خاوند کے چلتے ہوں اور پانی یا اولے برسیں
تو خاوند کی سواری چھوڑ کر بھاگ نہ جانا اور سواری کے قریب رہنے والے
اپنے گھوڑونکے گلے میں بہت ہیکل ڈالیں کہ جسمیں آواز ہو

## آداب عرض و معروض

اور اگر دربار میں امیرونکا ذکر آوے تو وہ جس مرتبے کے ہیں اسی مرتبے سے
انکا نام لیوے گو کہ ان لوگونسے کچھ بری حرکت سرزد ہوئی ہو اور اپنے
خاوند کے مخالف اور دشمن ہوں تو بھی انکا نام ذلت اور ہتک کے ساتھہ
نہ لیوے اور ایسے الفاظ بھی نہ بولنا جسمیں کسیکی ہتک یا ذلت نکلے اور
اگر خاوند سے کچھ عرض کرنیکا اتفاق ہووے اور ان معروضوں میں شراب
یا سبیدی یا گانجہ یا بھنگ وغیرہ کا نام لینا ہووے تو یہہ نام صریح نہ لیوے

## آداب اکل و شرب

اگر دربار میں پانی پینے کا اتفاق ہو تو کٹورے میں پانی منگا کر نہ پیوے
صراحی منگا کر اپنے خاوند کی طرف سے تھوڑا منھہ پھیر کر صراحی سے پانی
آہستہ آہستہ پیئے اور اگر دسترخوان پر کھانیکا اتفاق ہووے تو خاوند سے کچھہ
مانگے نہیں اپنے روبرو دیکھتا ہوا کھاوے اور کسو کی طرف بھی نہ دیکھے اور ایسا کھاوے
کہ منھہ سے آواز چابنے کی نہ معلوم ہو اور کھانا دسترخوان پر گرنے نہ دیوے اور دسترخوان
سے ہاتھہ نہ پونچھے بعد کھانا کھانیکے جب فراش سیلابچی آفتابہ لاوے تو آہستہ منھہ میں پانی لیکر منھہ
صاف کرے آواز سے کھنکار کر نہ تھوکے اور ناک بھی نہ چھنکے اگر خاوند کچھہ چیز طلب کرے تو
اُسے پھینکر یا لڑکا کر نہ دینا پاس جا کر گذراننا

## آداب سواری

سواری میں خاوند کے اگر سوار چلتے ہوں یا پیدل تو آپسمیں باتاں آواز سے یا
کھُس کھُس کر تے نہ چلے خاموش چلے اور خاوند کی سواری میں کسیکو خیرات بھی
نکرے اگر خاوند میانہ میں سوار ہوویں اور آپ گھوڑے پر سوار ہوویں تو آپ

قبضے کی طرف سے گذرانے اور روبرو خاوند کے بیٹھ کر مونچھاں نہ چڑھاوے اور اگر
شبکو روبرو خاوند کے جانیکا اتفاق ہووے تو خاوند کے اور شمع کے درمیان میں سے
نجاوے اور خاوند کے روبرو آستین بھی نہ چڑھاوے اگر خاوند کی مسند دیوانخانے میں
بچھی ہووے تو اُسکی طرف پشت کرکے نہ بیٹھے اور اُسکی طرف پاؤں بھی نکرے اور
اُسکے قریب بھی نہ بیٹھے اور اُسکے تکیہ پر ہاتھ بھی نہ دھرے اور خاوند جس قسم کی
پوشاک تکلّفی پہنے ساتھ اُسکے پہن کر روبرو حاضر نہووے اور بے حکم جواہر پہن کر
دربار میں نہ آوے از بسکہ جواہر اُس مرتبے کا عنایت ہوچکا ہو اگر خاوند کی دستار
پر یا پوشاک پر کچھ کچرا ہو اور اُسکا جی چاہے کہ نکالے تو عرض کرکے نکالے بے پروانگی
نہ نکالے اگر اپنے خاوند پر مورچل کرنیکا اتفاق ہووے تو اِس طور سے مکس رانی کرے
کہ اُسکے پرونکے ریشے خاوند سے مس نکرنے پاویں اگر خاوند کسیکو کاغذ مطالعہ
کرنیکے واسطے عنایت کرے اور وہ مطالعہ کرتا ہو تو اُسکے کاغذ کی طرف ندیکھے یا
روبرو لکھتا بیٹھا ہووے تو بھی اُسکی طرف ندیکھے اور خاوند سے کچھ عرض کرنا
ہووے یا اور مقدمہ درپیش ہووے بیٹھے بیٹھے سرکتے جاکر عرض نہ کرنا

آوے تو باآواز بلند ادا ہونے ندیوے اور ناک آواز سے نہ چھنکے اور اگر کھانسی کا
عارضہ ہووے تو تھوڑا بیٹھ کر برخاست کر جاوے اگر کسیکو گھر سے پان کھاکر آنیکا
اتفاق ہووے تو پان تھوک کر روبرو آکر بیٹھے اور اگر منہہ میں سپاری کی
ڈلی ہووے تو دانتوں سے ایسا نہ پھوڑے کہ اُسکی آواز دوسرے کو پہونچے اور
اور خاوند سے بات کرتے وقت نہ سپاری منہہ میں رہے نہ پان اور ناس روبرو
دربار میں نہ لیوے اگر اُسکو حقہ پینے کی عادت ہووے تو دربار میں آتے وقت
غرارہ کرے اور کسیکو منہہ سنگھاوے کہ حقہ کی باس نرہے کسواسطے کہ اپنے
منہہ کی باس اپنے کو نہیں آتی اور دربار میں حتی المقدور مذہب کا ذکر
نکرے اتفاقاً اگر مذہب کا ذکر نکلے تو کسیکے مذہب کو برا نہ بولے اور خاوند کے
روبرو تسبیح لیکر پھیرتا نہ بیٹھے اور گجرا ہاتھہ میں یا پھول سر میں لگاکر یا عطر کپڑوں کو
لگاکر یا کمر کھلی نہ آوے اور میلے کپڑے کہ جن میں پسینے کی بو آوے نہ پہن کر آوے
اور خاوند کے روبرو تلوار کھاندے پر رکھہ کے اکڑتا نہ چلے اور تلوار کو تولتا ہوا نہ چلے
اور اگر خاوند اُسکی تلوار یا کٹار یا چھری وغیرہ ملاحظے کے واسطے طلب کریں تو

باپ یا چچا تو اُسکو آداب گاہ پر سے آداب نہ بجا لاوے نزدیک جا کر خاوند
کی آنکھ بچا کر سلام کرے اور گھر سے آتے وقت غرارہ کر کے اپنا دہن
صاف کر کے آوے بلکہ ایک جوتری کا ٹکڑا منھہ میں رکھکر بیٹھے کسواسطیکہ
اگر کچھ عرض معروض خاوند سے کرنا ہووے یا خاوند اپنے سے کچھ پوچھے
یا اپنے برابر والے سے بات کرنیکی حاجت ہووے تو انکو تنفر نہووے
کسواسطے کہ بشر اگر دیر تک بات نکرے چپکا بیٹھا رہے تو اُسکے
منھہ سے ایک نوع کی باس آتی ہی اور مجلس میں آپسمیں باتاں یا اشارہ
آنکھہ سے ہو یا ہاتھہ سے نکرے اور خدمتگار سے پکار کر بات نکرے اور
ہم نشینوں سے ہاتھہ کے اشارے سے خیریت بھی نہ پوچھے اور اگر
کسی سے رنج اگیا ہو تو دربار میں اُسکی تعظیم تکریم میں کچھہ فرق
نکرے موافق معمول کے ادا کرے باہر مختار ہی چاہے کرے یا
نکرے اور خاوند کچھہ عنایت کرے تو بیٹھے بیٹھے سلام نکرے
اُٹھہ کر وہانسے ذرا پیچھے ہٹکر آداب بجا لاوے اور چھینک یا ڈکار دربار میں

آداب خداوند نعمت کے واسطے تابعداروں کے جو ضرور اور لازم ہیں درج
کرنے میں آئے ہر شخص کو لازم ہی کہ ان آداب کو خوب ضبط اور یاد رکھے

## آداب نماز و وظیفہ

اگر خاوند کے ساتھ برابر نماز پڑہنے کا اتفاق ہووے تو فرض پڑھے تک قریب
کھڑے رہکر نماز پڑھے اور سنّت اور نفل سرک کر پڑھے اور اگر امامت
کرنیکا اتفاق ہووے تو نماز کو طول نہ دیوے کہ تا مقتدیونکو تکلیف ہووے

## آداب نشست و برخاست درباری

ہر شخص کو لازم ہی کہ جب اپنے خاوند کے روبرو جاوے تو اوّل آداب
بجا لا کر دو زانو نیچے دیکھتا ہوا بیٹھے ادہر اودھر نہ دیکھے اور تروار کی نوک
خاوند کی طرف نہ کرے آڑی رکھے اور مجلس میں برابر بیٹھے کو سے ایک
انگشت آگے بڑھکر نہ بیٹھے اگر اپنے بازو پر اپنے مرتبے سے بڑے
مرتبے کا یا بڑے عمر کا شخص بیٹھا ہووے تو چار انگشت اُنسے پیچھے
ہٹکر بیٹھے اور اگر کوئی بزرگ اپنا روبرو خاوند کے بیٹھا ہووے جیسا کہ اپنا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین ۔ والصلوٰۃ والسلام
علی سید الکونین ۔ اشرف المرسلین ۔ حضرت
محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ اجمعین
امّا بعد یہہ ایک رسالہ ہی مختصر بیچ علوم ریاضي وغیرہ کے کہ تا
اُس سے اصطلاحات وغیرہ خاص و عام کو معلوم ہو ویں اور
یہہ مشتمل ہی اوپر چودہ نسخوں کے اور یہہ مطبوع ہوا
سرکار میں امیر کبیر نواب شمس الامرا بہادر دام اقبالہ
وضاعف اجلالہ کے ماہ ربیع الثاني ۱۲۳۰ ہجري میں

## معلوم ہو

کہ یہہ مجموعۂ مطبوعہ کہ مختصر بعض علوم ریاضی وغیرہ کا ہی واسطے ذہن نشین طالبان اور شایقان کے کتب مبسوطہ سے منتخب کر کے بنظر فواید عوام کے ماہ ربیع الثانی سنہ ۱۲۷۳ ہجری میں مطبوع ہوا کہ تا فایدہ عام کو ہمیشہ پہنچے

## فہرست مجموعۂ فوایدالصبیان
## مشتمل ہی اوپر چودہ نسخون کے

صفحات

بسم اللہ الرحمن الرحیم
مجموعۂ فوائد الصبیان عہد میں نواب فلک جناب
بندگانِ عالی حضرت آصفجاہ نظام الملک
نظام الدولہ فتح جنگ میر فرخندہ علیخان
بہادر مدظلہ العالی کے تعلیم طلبا کے واسطے
بیچ سرکار نواب شمس الامرا امیر کبیر کے بلدۂ
فرخندہ بنیاد حیدرآباد سنہ ۱۲۷۳ ہجری میں بیچ
مطبع سنگی کے چھاپا گیا

# مجموعۂ فوائد الصبیان

اس مجموعہ میں اختصار چند علوم ریاضی

وغیرہ کا اس تفصیل ذیل سے ہی علم[1]

آداب درباری اور علم حساب[2] اور علم ہندسہ[3]

اور علم جر ثقیل[4] اور علم ہیئت[5] اور علم آب[6] اور

علم ہوا[7] اور علم انظار[8] اور علم برق[9] اور

علم گیلوانک[10] اور علم کیمستری[11] اور علم جغرافیہ[12]

اور علم موسیقی[13] اور بیان حیوانات[14]

چرند اور پرند کا ہی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عنصر | ١ | عنصر | طے | ١ | طے | حمه | ١ | حمه |
| عنصر | ٢ | عنصال | طے | ٢ | لے | حمه | ٢ | عسه |
| عنصر | ٣ | طے | طے | ٣ | لوه | حمه | ٣ | صعسه |
| عنصر | ٤ | للوه | طے | ٤ | عسه | حمه | ٤ | عسه |
| عنصر | ٥ | حمه | طے | ٥ | صعسه | حمه | ٥ | صعسه |
| عنصر | ٦ | لے | طے | ٦ | مسعسه | حمه | ٦ | سه |
| عنصر | ٧ | لوه | طے | ٧ | اعسه | حمه | ٧ | صسه |
| عنصر | ٨ | طے | طے | ٨ | للوعسه | حمه | ٨ | للوه |
| عنصر | ٩ | لوه | طے | ٩ | لوعسه | حمه | ٩ | صللوه |
| عنصر | ١٠ | عسه | طے | ١٠ | سه | حمه | ١٠ | صه |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عنصال | ١٠ | عنصال | للوه | ١ | للوه | لے | ١ | لے |
| عنصال | ٢ | للوه | للوه | ٢ | طے | لے | ٢ | عسه |
| عنصال | ٣ | لے | للوه | ٣ | عسه | لے | ٣ | مسعسه |
| عنصال | ٤ | طے | للوه | ٤ | عسه | لے | ٤ | للوعسه |
| عنصال | ٥ | عسه | للوه | ٥ | عسه | لے | ٥ | سه |
| عنصال | ٦ | عسه | للوه | ٦ | للوعسه | لے | ٦ | سه |
| عنصال | ٧ | للوعسه | للوه | ٧ | مسعسه | لے | ٧ | عللوه |
| عنصال | ٨ | عسه | للوه | ٨ | عسه | لے | ٨ | مسللوه |
| عنصال | ٩ | مسعسه | للوه | ٩ | سه | لے | ٩ | للوصه |
| عنصال | ١٠ | عسه | للوه | ١٠ | للعسه | لے | ١٠ | سه |

# اعداد ٹنکہ و مرادی و آنہ و روپیہ بطریق پہارہ

| ہندی | رقم | ہندی | رقم | ہندی | رقم | ہندی | رقم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تولی | ۳،۲ص | دیڑھ پیسا | ۳۲۵ ۳۰۱۲ | پاؤ آنہ | ـــ ر | نو آنے | ۹ ر |
| دمڑی | ٦ ص | پانچ تولی پیسا | ۳۲۵ ۴۰۱۵ | آدھا آنہ | ٠ ر | دس آنے | ۱٠ ر |
| تین تولی | ۹،ص | دمڑی کم دو پیسے | ۳۲۵ ۴۰۱۸ | پون آنہ | ٹ ر | گیارہ آنے | ۱۱ ر |
| ادھیلا | ص۰۱۲ | تولی کم دو پیسے | ۳۲۵ ۴۰۲۱ | آنا | ۱ ر | بارہ آنے | ۱۲ ر |
| پانچ تولی | ص۰۱۵ | دو پیسے | مسہ | دو آنے | ۲ ر | تیرہ آنے | ۱۳ ر |
| پون پیسا | ص۰۱۸ | تین پیسے | مسہ ۳۲۵ | تین آنے | ۳ ر | چودہ آنے | ۱۴ ر |
| تولی کم پیسا | ۴۰۲۱ | چار پیسے | مالسہ | چار آنے | ۴ ر | پندرہ آنے | ۱۵ ر |
| پیسا | ۳۲۵ | پانچ پیسے | مالسہ ۳۲۵ | پانچ آنے | ۵ ر | یک روپیہ | عصہ |
| تولی پیسا | ۳۲۵ ۲،ص | چھے پیسے | ٹلے گ | چھے آنے | ٦ ر | سوا روپیہ | عصہ ۴ ر |
| سوا پیسا | ۳۲۵ ٦ ص | سات پیسے | ٹلے گ ۳۲۵ | سات آنے | ۷ ر | ڈیڑھ روپیہ | عصہ ۸ ر |
| تین تولی پیسا | ۳۲۵ ۹،ص | آٹھ پیسے | ٹلو گ | آٹھ آنے | ۸ ر | پونے دو روپیہ | عصہ ۱۲ ر |

| فارسي | هندي | رقم | فارسي | هندي | رقم |
|---|---|---|---|---|---|
| سیزده آثار | تیره سیر | ١٣ لاار | بست وهفت آثار | ستائیس سیر | ٢٧ لاار |
| چهارده آثار | چوده سیر | ١۴ لاار | بست وهشت آثار | اٹھائیس سیر | ٢٨ لاار |
| پانزده آثار | پندره سیر | ١۵ لاار | بست ونه آثار | انتیس سیر | ٢٩ لاار |
| شانزده آثار | سوله سیر | ١٦ لاار | سي آثار | تیس سیر | ٣٠ لاار |
| هفده آثار | ستره سیر | ١٧ لاار | سي ویک آثار | اکتیس سیر | ٣١ لاار |
| هجده آثار | اٹھاره سیر | ١٨ لاار | سي ودو آثار | بتیس سیر | ٣٢ لاار |
| نوزده آثار | انیس سیر | ١٩ لاار | سي وسه آثار | تینتیس سیر | ٣٣ [illegible] |
| بست آثار | بیس سیر | ٢٠ لاار | سي وچهار آثار | چونتیس سیر | ٣۴ لاار |
| بست ویک آثار | اکیس سیر | ٢١ لاار | سي وپنج آثار | پینتیس سیر | ٣۵ لاار |
| بست ودو آثار | بائیس سیر | ٢٢ لاار | سي وشش آثار | چھتیس سیر | ٣٦ لاار |
| بست وسه آثار | تئیس سیر | ٢٣ لاار | سي وهفت آثار | سینتیس سیر | ٣٧ لاار |
| بست وچهار آثار | چوبیس سیر | ٢۴ لاار | سي وهشت آثار | اڑتیس سیر | ٣٨ لاار |
| بست وپنج آثار | پچیس آثار | ٢۵ لاار | سي ونه آثار | انچالیس سیر | ٣٩ لاار |
| بست وشش آثار | چھبیس آثار | ٢٦ لاار | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

# رقم اوزان دھڑیاں سنہ اثنین

| فارسی | ہندی | رقم | فارسی | ہندی | رقم |
|---|---|---|---|---|---|
| نیم چھٹاک | آدھی چھٹاک | ر لعر | یک و نیم پاو | دیڑھ سیر | ا٠ معر |
| یک چھٹاک | ایک چھٹاک | ؏ لعر | یک آثار و سہ پاو | پونے دو سیر | ا٠ لعر |
| یک و نیم چھٹاک | ڈیڑھ چھٹاک | ؏ لعر | دو آثار | دو سیر | ٢ لعر |
| نیم پاو | آدھ پاو | ر لعر | سہ آثار | تین سیر | ٣ لعر |
| نیم پاو و نیم چھٹاک | آدھ پاو و آدھی چھٹاک | ور لعر | چہار آثار | چار سیر | ۴ لعر |
| نیم پاو و یک چھٹاک | تین چھٹاک | ور چھٹاک | پنج آثار | پانچ سیر | ۵ لعر |
| نیم پاو و یک و نیم چھٹاک | ساڑھے تین چھٹاک | ور لعر | شش آثار | چھ سیر | ٦ لعر |
| پاو آثار | ایک پاو | - لعر | ہفت آثار | سات سیر | ٧ لعر |
| یک و نیم پاو و یک و نیم چھٹاک | ساڑھے [illegible] چھٹاک | ؏ لعر | ہشت آثار | آٹھ سیر | ٨ لعر |
| نیم آثار | آدھ سیر | ٠ لعر | نہ آثار | نو سیر | ٩ لعر |
| سہ پاو | تین پاو | ٹ لعر | دہ آثار | دس سیر | ١٠ لعر |
| یک آثار | ایک سیر | ١ لعر | یازدہ آثار | گیارہ سیر | ١١ لعر |
| پاو بالا یک آثار | سوا سیر | ١ لعر | دوازدہ آثار | بارہ سیر | ١٢ لعر |

| اسم العدد عربي | اسم العدد فارسي | اسم العدد هندي | عدد روپیه | عدد |
|---|---|---|---|---|
| خمسة الف | پنج ہزار | پانچ ہزار | صیـــٓ | ۵۰۰۰ |
| ستّ الف | شش ہزار | چھے ہزار | سیـــٓ | ۶۰۰۰ |
| سبعة الف | ہفت ہزار | سات ہزار | معیـــٓ | ۷۰۰۰ |
| ثمانية الف | ہشت ہزار | آٹھ ہزار | ثیـــٓ | ۸۰۰۰ |
| تسعة الف | نُہ ہزار | نو ہزار | تعیـــٓ | ۹۰۰۰ |
| عشر الف | دہ ہزار | دس ہزار | عـــٓ | ۱۰۰۰۰ |
| عشرون الف | بیست ہزار | بیس ہزار | عتـــٓ | ۲۰۰۰۰ |
| ثلثون الف | سی ہزار | تیس ہزار | تـــٓ | ۳۰۰۰۰ |
| اربعون الف | چہل ہزار | چالیس ہزار | للوـــٓ | ۴۰۰۰۰ |
| خمسون الف | پنجاہ ہزار | پچاس ہزار | ہـــٓ | ۵۰۰۰۰ |
| ستون الف | شصت ہزار | ساٹھ ہزار | ـــٓ | ۶۰۰۰۰ |
| سبعون الف | ہفتاد ہزار | ستّر ہزار | ہوـــٓ | ۷۰۰۰۰ |
| ثمانون الف | ہشتاد ہزار | اسّی ہزار | نـــٓ | ۸۰۰۰۰ |
| تسعون الف | نوّد ہزار | نوّے ہزار | لتـــٓ | ۹۰۰۰۰ |
| مائة الف | لک | لاک | للک | ۱۰۰۰۰۰ |

| اسم العدد عربی | اسم العدد فارسی | اسم العدد ہندی | عدد روپیہ | عدد |
|---|---|---|---|---|
| تسعون | نود | نوّے | نوے | ۹۰ |
| مائة | صد | سو | ما عہ | ۱۰۰ |
| مأتين | دوصد | دوسو | ما۲ عہ | ۲۰۰ |
| ثلث مائة | سہ صد | تین سو | سما عہ | ۳۰۰ |
| اربع مائة | چہار صد | چار سو | اللما عہ | ۴۰۰ |
| خمس مائة | پنج صد | پانچ سو | صما عہ | ۵۰۰ |
| ستّ مائة | شش صد | چھے سو | سما عہ | ۶۰۰ |
| سبع مائة | ہفت صد | سات سو | لما عہ | ۷۰۰ |
| ثماني مائة | ہشت صد | آٹھ سو | لا عہ | ۸۰۰ |
| تسع مائة | نُہ صد | نو سو | یما عہ | ۹۰۰ |
| الف | ہزار | ہزار | الت | ۱۰۰۰ |
| الفين الفان | دو ہزار | دو ہزار | ات | ۲۰۰۰ |
| ثلث الف | سہ ہزار | تین ہزار | یت | ۳۰۰۰ |
| اربع الف | چہار ہزار | چار ہزار | للعت | ۴۰۰۰ |

| اسم العدد عربی | اسم العدد فارسی | اسم العدد هندی | عدد رقمیہ | عدد |
|---|---|---|---|---|
| ثلث عشر | سیزده | تیره | عه | ۱۳ |
| اربعہ عشر | چهارده | چوده | للوعه | ۱۴ |
| خمسہ عشر | پانزده | پندره | دعه | ۱۵ |
| ستہ عشر | شانزده | سوله | عه | ۱۶ |
| سبعہ عشر | هفده | ستره | موعه | ۱۷ |
| ثمانیہ عشر | هجده هژده | اٹھاره | مئعه | ۱۸ |
| تسعہ عشر | نوزده | اُنیس | نوعه | ۱۹ |
| عشرون | بِست | بیس | عه | ۲۰ |
| ثلثون | سی | تیس | سه | ۳۰ |
| اربعون | چهل | چالیس | لله | ۴۰ |
| خمسون | پنجاه | پچاس | صه | ۵۰ |
| ستون | شصت | ساٹھ | سه | ۶۰ |
| سبعون | هفتاد | ستر | موه | ۷۰ |
| ثمانون | هشتاد | اسی | سه | ۸۰ |

| عربي | فارسي | هندي | انگريزي | پوربي |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| محرم الحرام | مہرماہ الٰہي | محرم | جنوري | چيت |
| صفر المظفر | آبان ماہ الٰہي | تيرہ تيزي | فروري | ويشاکھ |
| ربيع الاول | آذر ماہ الٰہي | باراوفات | مارچ | جيٹھ |
| ربيع الثاني | دي ماہ الٰہي | دستگير | اپريل | اساڑ |
| جمادي الاول | بہمن ماہ الٰہي | مدار | مئي | ساون |
| جمادي الثاني | اسفندار ماہ الٰہي | حسين شاہ ولي | جون | بھادون |
| رجب المرجب | فروردي ماہ الٰہي | رجب | جُولائي | آسوج |
| شعبان المعظم | اردي بہشت | شبرات | اگشت | کارتک |
| رمضان المبارک | خورداد ماہ الٰہي | رمضان | سپتمبر | ماگسر |
| شوال المکرم | تير ماہ الٰہي | خالي | اکتوبر | پوہ |
| ذيقعدہ | امرداد ماہ الٰہي | بندہ نواز | نومبر | ماہ |
| ذيحجہ | شہريور ماہ الٰہي | بکريد | دسمبر | پھاگن |

بموجب ہمین چٹھی مجری و محسوب خواہد شد

کما فصلہ

سم

| برنج | گندم | جوار | مونگ |
|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

| عدس | روغن زرد | روغن سیاہ | نمک |
|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | |

تحریر فی التاریخ یازدہم رجب المرجب سنہ ۱۲۶۴ ہجری

چٹھی سائگہ

بہ اسم فلان شقدار و تحصیلدار موضع فلان پرگنہ فلان

مبلغ ہفت ہزار و سہ صد روپیہ کہ نصف آن سہ ہزار و شش صد و

پنجاہ روپیہ باشد در وجہ طلب تنخواہ بقایای فلان جمعدار رسانیدہ مشتملیکہ

مبلغ مذکور منجملہ فصل خریف مشارالیہ رسانیدہ رسید بگیرند آیندہ در جمع و خرچ مجری خواہند شد تحریر

تمام شد

بالعوض

مبلغ هفت صد روپیه نصف آن سه صد و پنجاه روپیه باشد بطریق قرض سودی آنکه
سر بصیدم روپیه مقرر کرده از نزد فلان ساهو گرفته متصرف شدم اقرار آنکه
مبلغ مذکور معه سود بعد انقضای پنجاه از آمدنی جاگیر فلان بساهوی مسطور
رسانیده دستاویز خود واپس بگیرم بنابران اینچند کلمه بطریق یادداشت
نوشته داده شد که ثانی الحال سند باشد تحریر فی التاریخ

حسب

باسم گنگارام ساهو واقع شاه گنج بلدهٔ فلان آنکه
مبلغ پانصد و نه روپیه که نصف آن دو صد و پنجاه و چهار روپیه و نیم آنکه
باشد در وجه خریدی یک راس اسپ به فلان سوداگر داده نمی شد باید که
بملاحظهٔ چتهی مذکور سود یکماهه پیشگی معمولی وضع کرده بدهند آینده بموجب
همین چتهی مجرا و محسوب خواهد شد تحریر فی التاریخ فلان

حسب

باسم راگهو رام مودی
موازی بیست و پنج من غله و پنج من روغن زرد و سیاه و غیره بتفصیل ذیل برای
خرچ بیوتات ماهوار ماه فلان حوالهٔ فلان براجی نموده و اوزان نموده [illegible] الحساب

دو صد و پنجاه روپیه بوده باشد وجهه طلب تنخواه خود مرده شهر فلان لغایت شهر

فلان بمواجب فلان از روئی برآورد متصدیان سرکار تمام و کمال تا آخر دام دام

وصول یافته تحت تصرف خود آوردم آینده طلبی تقاضا نیست و نمانده

بنابران اینچند کلمه بطریق قبض رسید نوشته داده شد که ثانی الحال سند

باشد تحریر فی التاریخ شهر فلان سنه فلان

## تمسک قرض حسنه

منکه فلان ولد فلان ام مبلغ پانصد روپیه که نصف آن دو صد و پنجاه روپیه

بوده باشد بعنوان قرض حسنه از نزد فلان صاحب بمصحوب فلان گرفته

تحت تصرف خود آوردم اقرار آنکه مبلغ یکصد روپیه ماهوار از آمدنی تنخواه

سرکار فیض آثار ماه بماه رسانیده بعد ادائی مبلغ مذکور دست آویز خود

والپس بگیرم بنابران اینچند کلمه بطریق تمسک نوشته داده شد که ثانی الحال

سند باشد تحریر فی التاریخ فلان شهر فلان سنه فلان

## تمسک قرض سودی

